منعقد کرنے کا رواج پڑ گیا اور ان میں امریکی فریقانہ بیٹھکوں کی طرح قراردادیں
منظور کی جاتی تھیں اور فریق کے تمام امیدوار اس کے پابند سمجھے جاتے تھے۔
ان تمام ترمیموں کا میلان یہ تھا کہ پارلیمنٹ کے خانگی اراکین اپنی شخصی صوابدید کا استعمال
نہ کرسکیں بلکہ وہ فریقانہ و قیود کی صورت اختیار کریں تاکہ وہ پارلیمنٹ میں جاکر اپنے
رہنمایان فریق کی تائید کریں اور حکومت کے موافق یا مخالف رائے دیں۔ لیبر فریق
میں تو یہ ضبط و تنظیم پرانے دو فریقوں کے بہ نسبت کہیں زیادہ تھا۔

**سہ فریقی نظام** ۱۹۱۸ء کے قانون اصلاح سے ایک بہت بڑی آبادی
کو حق رائے دہی تو مل گیا اور یہ پچھلے تمام قوانین کے مقابلے میں کہیں زیادہ تھا۔ لیکن
اس سے فریقانہ ضبط و تنظیم میں ایسی کمزوری نہیں پیدا ہو سکتی تھی جو دارالعوام کو کابینہ کے
مقابلے میں قوی دست بنا سکے۔ لیکن برخلاف اس کے سہ فریقی نظام سے جس کی
جنگ کے بعد سے ابتدا پڑ چکی تھی اس بات کے قرائن پیدا ہو چلے تھے کہ اب آئندہ
کوئی فریق تنہا دارالعوام میں آدھی نشستوں سے زیادہ حاصل نہیں کر سکے گا۔ اور جو وزارتیں
بنیں گی وہ قلتوں کی طرف سے مرتب ہوں گی اور ان وزارتوں کو پارلیمنٹی تائید کے لئے
اپنے فریق کے علاوہ دوسرے فریقوں پر انحصار کرنا پڑے گا۔ اور ظاہر ہے کہ ایک
منتظم فریق غالب کا مقابلہ کرتے ہوئے ایسی تائید کبھی قابل اعتماد نہیں ہو سکتی۔ اور اس کے
سلب ہونے کا ہر وقت احتمال ہے۔ کابینی آمریت کا تمام تر نشو و نما کثرت والی حکومتوں
کے زیر سایہ ہوتا تھا۔ قلت والی حکومت ایسے شخصی اختیارات استعمال نہیں کر سکتی
جیسے کثرت والی حکومت کرتی ہے۔ ایسے قوانین جو خود اس کا فریق چاہتا ہو نہیں
پاس کر سکتی۔ اپنی تجاویز پر جو ترمیمیں پیش ہوں ان پر اتکا نہیں کر سکتی اور
پارلیمنٹی تنقید کا بے رحمی سے گلا نہیں گھونٹ سکتی۔ دونوں لیبر حکومتیں جو ۱۹۲۴ء اور
۱۹۲۹-۱۹۳۱ء میں قائم ہوئیں قلتوں کی حکومتیں تھیں اور دارالعوام کا توازن لبرل فریق
کے ہاتھ میں تھا اور اس لئے یہ حکومتیں اس اشتراکی مسلک کو جس کی لیبر فریق پرچار
کرتا تھا عمل میں نہیں لا سکیں۔ یہ چیز اصول عمومیت کے عین مطابق تھی کیونکہ ان
حکومتوں کی تشکیل سے پہلے جو انتخاب ہوئے ان میں قوم نے اس بات کو واضح
کر دیا تھا کہ وہ اشتراکیت کی مخالف ہے اسی سے یہ بات آسانی سے سمجھ میں

آجاتی ہے کہ آخر وہ لوگ جو بہر حال کام کی تکمیل چاہتے ہیں سہ فریقی نظام اور قلت والی حکومتوں پر کیوں ناک بھوں چڑھاتے ہیں۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہئے کہ موجودہ طریق نیابت کے تحت جو اس وقت برطانیہ عظمیٰ میں جاری ہے یہ ممکن ہے کہ ایک فریق کی دارالعوام میں تو کثرت ہو اور ملک میں کثرت نہ ہو چنانچہ ۱۹۲۲-۲۳ء اور ۱۹۲۴-۲۹ء میں متحفظ فریق کا یہی حال تھا۔ مسٹر رامزے میکڈانلڈ نے جو سہ فریقی نظام اور قلت والی حکومتوں کا حامی ہے اس کے متعلق جو خیال ظاہر کیا ہے اس میں بڑی حقیقت پائی جاتی ہے کہ "ایک قلت والی وزارت کثرت والی حکومت حاصل کرنے کا بہت بڑا ذریعہ ہے کیونکہ ایک قلت والی وزارت پارلیمنٹ میں ایسی تجویزیں نہیں ٹھونس سکتی جن کو ملک کی کثرت رد کردے۔"

اگر ان حالات پر ایک سرسری نظر ڈالی جائے جن کے تحت جنگ کے بعد کی وزارتیں ٹوٹ گئیں تو معلوم ہوتا ہے کہ ان کے ٹوٹنے کا کچھ باعث یہ نہیں تھا کہ دارالعوام نے خود اپنی ہدایت اور اپنی صوابدید سے کوئی مخالفانہ جنبش کی ماہ دسمبر ۱۹۱۸ء کے انتخاب کے بعد مسٹر لائڈ جارج نے اپنی دوسری مرکب وزارت مرتب کی تھی۔ جو ماہ جنوری ۱۹۱۹ء سے اکتوبر ۱۹۲۲ء تک برسر حکومت رہی۔ یہ اس وقت ختم ہوئی جبکہ متحفظین نے جن کا ترکیب وزارت میں بڑا عنصر تھا اس بات کا فیصلہ کرلیا کہ وہ اس سے علحدہ ہو جائیں گے اور دوسرے انتخاب میں ایک مستقل فریق کی حیثیت میں حصہ لیں گے۔ یہ فیصلہ پارلیمنٹ کے متحفظ ارکین کے ایک جلسے میں جو کارلٹن کلب لندن میں منعقد ہوا تھا کیا گیا۔ اس وقت پارلیمنٹ کا کوئی اجلاس نہیں تھا۔ مسٹر لائڈ جارج نے فوراً استعفا دے دیا۔ اس کے بعد جو استحفاظی وزارت قائم ہوئی اور جس کی پشت پر دارالعوام کی ایک بہت بڑی کثرت تھی وہ ماہ مئی ۱۹۲۳ء میں ختم ہوگئی اور اس وجہ سے ختم ہوئی کہ وزیر اعظم مسٹر لا نے اپنی علالت کی وجہ سے استعفا دے دیا۔ بالڈون وزارت نے جو اس کے بعد قائم ہوئی پارلیمنٹ برخاست کرنے کا فیصلہ کرلیا تاکہ ملک سے تائید حاصل کرنے کے لئے اجازت لے۔ حالانکہ پارلیمنٹ کو آئے ہوئے صرف ایک ہی سال ہوا تھا۔ انتخاب میں جو دسمبر ۱۹۲۳ء میں ہوا تائید ٹوٹ پھوٹ گئی۔ لیبر اور لبرل فریقوں نے جو آزاد تجارت کے بچاؤ کے لئے

کھڑے ہوئے تھے متحفظین سے ۹۲ نشستیں زیادہ حاصل کر لیں۔ چونکہ متحفظین نے دوسرے دونوں فریقوں سے فرداً فرداً زیادہ نشستیں حاصل کی تھیں اس لئے مسٹر بالڈون نے فوری استعفا نہیں دیا بلکہ جدید پارلیمنٹ کے اجلاس کا انتظار کیا۔ جدید پارلیمنٹ نے فوراً بالڈون کی حکومت پر عدم اعتماد کی قرارداد پاس کر دی۔ اصولاً بالڈون وزارت کی برطرفی جدید ایوان کی طرف سے ہوئی تھی لیکن حقیقت یہ ہے کہ خود انتخاب نے اس فیصلے پر مہر لگا دی تھی۔ اور استعفا ایک امر منفصلہ تھا مسٹر میکڈانلڈ کی مختصر العہد لیبر وزارت (جنوری۔ نومبر سنہ ۱۹۲۴) اس وجہ سے قائم تھی کہ دار العوام میں لبرل فریق نے سکوت اختیار کر لیا تھا۔ اس کو کئی شکستیں ہوئیں اور آخر میں ایک قرارداد جس کی متحفظ اور لبرل دونوں تائید کرتے تھے ایسی ہوئی کہ اس کو کابینہ نے قرارداد ملامت سمجھا۔ لیکن استعفا دینے کی جگہ کابینہ نے پادشاہ کو مشورہ دیا کہ پارلیمنٹ برخاست کر دے اگرچہ یہ چیز معرض بحث میں تھی کہ آیا ایک قلت والی حکومت کو برخاست پارلیمنٹ کی درخواست کرنے کا حق ہے۔ ماہ اکتوبر سنہ ۱۹۲۴ میں انتخاب ہوا اور اس میں متحفظین کو جدید دار العوام میں دو تہائی کثرت حاصل ہو گئی اور اس طرح لیبر وزارت خود بخود ختم ہو گئی۔ اس کثرت کے زور سے بالڈون کی دوسری وزارت ماہ نومبر سنہ ۱۹۲۴ سے جون سنہ ۱۹۲۹ تک برسر حکومت رہی۔ ماہ مئی سنہ ۱۹۲۹ میں جو انتخاب ہوا تو اس کی وجہ سے مستعفی ہو گئی اور اس کے بعد دوسری لیبر وزارت قائم ہو گئی جو اگست سنہ ۱۹۳۱ تک قائم رہی۔ اب ان غیر معمولی حالات پر روشنی ڈالی جائے گی جن کی وجہ سے یہ وزارت برخاست ہوئی تھی۔ لیکن یہاں اس بات کا ذکر کرنا ضروری ہے کہ اس وقت نہ تو دار العوام کی نشست ہو رہی تھی نہ رفتار واقعات سے اس کو کوئی سروکار تھا[۱]۔

---

۱۔ جنگ سے پہلے دار العوام کا ایک رکن جو ایک وزارتی خدمت پر مامور کیا گیا تھا اور اس ماموری کی وجہ سے ایوان کی نشست سے علحدہ ہو گیا۔ چنانچہ اس کے بعد دوبارہ انتخاب کے بغیر وہ ایوان میں بیٹھ نہیں سکتا تھا۔ اس لئے اگر فوری پارلیمنٹ برخاست نہ ہو اور عام انتخاب نہ ہو تو جدید وزارت کی تشکیل کے لئے کئی ضمنی انتخابات کی ضرورت تھی جن میں جدید وزرا جو دار العوام کے اراکین رہ چکے تھے دوبارہ انتخاب کے لئے

**سنہ ۱۹۳۱ کا مالی تہلکہ** - سنہ ۱۹۳۱ کی گرمیوں میں مسٹر میکڈانلڈ کی لیبر حکومت کو ایک بہت ہی سخت مالیاتی تہلکے کا سامنا کرنا پڑا جس کی وجہ سے ایک سیاسی تہلکہ سر پر کھڑا ہوگیا۔ جولائی کے مہینے میں انگلستان کے بنک نے حکومت کو خوف دلایا کہ سونا بنک سے باہر جارہا ہے۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ لندن کے مالیاتی گھر اپنے بیرونی قرضخواہوں کے بھاری بھرکم مطالبات پورے کرنے کے لئے روپے کے بدلے بنک سے بڑی بڑی مقدار طلا لے رہے ہیں۔ اور محفوظ طلا کا یہ اتنا بڑا بھاؤ تھا کہ بنک بالآخر نیویارک اور پیارس سے بڑی رقمیں قرض لینے کے لئے مجبور ہوگیا یہ بھاؤ برابر جاری رہا اور ماہ اگست کے اوائل میں حکومت کو مطلع کردیا گیا کہ تاوقتیکہ باہر سے ........ پونڈ قرض نہیں لئے جائیں گے ایک مالیاتی میعاد تعطل کا اعلان کرنا پڑے گا اور اس سے برطانوی اعتبار پر کاری ضرب لگے گی۔

اسی کے ساتھ میزانیۂ حکومت کی جو حالت تھی وہ بھی بہت سخت تشویشناک ہوگئی کیونکہ خرچ آمدنی سے کہیں بڑھا ہوا تھا۔ جولائی کے آخر میں التوائے پارلیمنٹ سے پہلے دارالعوام نے تمام فریقوں کی تائید سے ایک قرارداد پاس کی اور اس کے مطابق ایک کمیٹی مقرر کی کہ وہ جانچ پرتال کرکے مصارف حکومت کی بابت اپنی سفارشیں پیش کرے۔ کمیٹی نے سفارش کی کہ میزانیہ میں بہت کچھ تخفیف ہونی چاہئے جس کی مجموعی مقدار ........ پونڈ بتائی گئی۔ اس کی سب سے بڑی مد اس خرچ کی تخفیف تھی جو کفالت بے روزگاری پر ہوتا تھا۔ اور جس کو عرف عام میں "امداد" کہتے تھے۔ کمیٹی نے یہ بھی سوچا کہ یہ تخفیفیں بھی اس قدر کافی نہیں ہیں کہ جن کی بدولت سنہ ۱۹۳۲ کا میزانیہ متوازن ہو جائے اس لئے مزید تخفیفیں یا جدید محاصل کی ضرورت ہوگی۔ ان سفارشوں پر غور کرنے کے لئے کابینہ کی ایک کمیٹی مقرر کی گئی جو وزیر اعظم وزیر مال (مسٹر اسنوڈن) اور تین اور اراکین کابینہ پر مشتمل تھی۔ مسٹر بالڈون اور

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ۔ کھڑے ہوگئے۔ اس قانون کی رو سے جو سنہ ۱۹۱۹ میں وضع کیا گیا یہ طے ہوا کہ جو رکن ایوان وزارتی خدمت قبول کرے وہ جدید ایوان کی طلبی کے نو مہینے کے اندر بغیر دوبارہ انتخاب کے اپنی نشست پر قائم رہ سکتا ہے۔ اور سنہ ۱۹۲۶ کے قانون نے دوبارہ انتخاب کی سرے سے ضرورت اٹھادی خواہ وہ رکن کسی زمانے میں خدمت پر مامور کیا جائے۔

اور سر ہربرٹ سموئیل نے جو محتفظ اور لبرل فریق کے رہنما تھے یقین دلایا کہ وہ انتہائی تخفیف کے بیتنامہ میں حکومت کا ساتھ دینے کے لئے تیار ہیں۔

جب حکومت نے انگلستان کی بنک کی معرفت، نیویارک سے ناگہانی قرض لینے کی کوشش کی تاکہ محفوظات طلا کو قائم رکھے تو حکومت سے یہ کہا گیا کہ وہ فوری تخفیف کا انتظام کرے جس میں مصارف کفالت بے روزگاری کی تخفیف بھی شامل ہے۔ کابینہ کی کمیٹی نے اپنی تجاویز ۱۹ اگست کو پوری کابینہ کے سامنے واضح کردیں۔ اس فوری انتظام کی حد تک کہ تخفیف اور مزید محاصل کے ذریعے میزانیہ کو متوازن کرنا ضروری ہے کوئی اختلاف نہیں تھا۔ لیکن کابینہ کی ایک بڑی کثرت نے مطالبات بے روزگاری کی تخفیف پر اعتراض کیا اور اس کو وزیر اعظم وزیر مال اور دو اور وزرا اس وجہ سے ضروری سمجھتے تھے کہ باہر سے ایک ناگہانی قرض حاصل کرنا تھا۔ ۲۱ اگست کو اتحاد تجارت کی کانگریس کی عام کونسل نے تخفیف "امداد" کی سخت مخالفت کی۔

**سنہ ۱۹۳۱ کا تہلکہ کابینہ۔** یہ بدیہی بات تھی کہ اگر کابینہ کے تین چوتھائی یا اس سے زیادہ اراکین مستعفی ہوجائیں اور خصوصاً اس حالت میں جبکہ یہ بہت جلد معلوم ہوگیا تھا کہ پارلیمنٹ میں اس کے فریق کی کثرت غالب کابینہ کی کثرت کے ساتھ مل گئی ہے اور یہ میکڈانلڈ کی رہنمائی کو ٹھکرادیں گے تو مسٹر میکڈانلڈ لیبر وزارت کا صدر نہیں رہ سکتا تھا۔ اس کے بعد دو چار روز میں ہی اس نے محتفظ اور لبرل رہنماؤں کے ساتھ گفت وشنید کی اور بادشاہ کے پاس کئی مرتبہ باریاب ہوا۔ اس وقت بادشاہ بھی جو اسکاچستان میں ایام تعطیل گزارنے گئے تھے فوراً لندن بھاگ آئے جس سے عوام پر اس سیاسی تہلکے کی نزاکت زیادہ واضح ہوگئی۔ پہلے بادشاہ نے وزیر اعظم سے کابینہ کی تمام صورت حال معلوم کرلی اور اس کے بعد یہ معلوم ہوتا ہے کہ وزیر اعظم کو سمجھایا کہ فوری استعفانہ دیں اور فریق مخالف کے رہنماؤں سے بذات خود مشورہ کیا۔ گو مسٹر میکڈانلڈ کے ساتھی وزرا سے جو کابینہ میں تھے کوئی مشورہ نہیں کیا گیا۔ ۲۳ اگست کی شام کو کابینہ نے وزیر اعظم کو اس بات کا مجاز گردانا کہ وہ بادشاہ کے سامنے وزارت کا استعفا پیش کردے اور یہ سمجھ لیا گیا تھا کہ مسٹر بالڈون کو جو محتفظ فریق کا رہنما ہے

ترتیب وزارت کے لئے بلایا جائے گا۔

۲۴ اگست کی صبح کو مسٹر میکڈانلڈ بادشاہ کی خدمت میں پھر باریاب ہوا۔ یہ قطعیت کے ساتھ نہیں معلوم ہو سکا کہ وہاں کیا طے ہوا گو افواہ بہت کچھ گرم تھی۔ دوپہر کو اس نے اپنی کابینہ کے ارکان کو مطلع کیا کہ لیبر وزارت ختم ہو چکی ہے اور نیز جس اطلاع سے سب دنگ ہو گئے اس نے یہ دی کہ بادشاہ نے مجھے یہ حکم دیا ہے کہ میں مالیاتی حادثے کا مقابلہ کرنے کے لئے ایک "قومی حکومت" مرتب کروں اور اس کو میں نے قبول کر لیا ہے اور یہ بات ظاہر تھی کہ اس حکومت میں وہ خود وزیر اعظم ہوتا۔ اسی دن شام کو ایک سرکاری اعلان یہ شایع ہوا:۔

آج سہ پہر کو وزیر اعظم نے بادشاہ کی خدمت میں وزارت کا استعفاء پیش کیا ہے جس کو حضور نے قبول فرما لیا ہے اور مسٹر رامزے میکڈانلڈ کو یہ کام تفویض کیا ہے کہ وہ وسیع بنیاد پر ایک قومی حکومت کی تشکیل کرے جو موجودہ مالیاتی حادثے کا مقابلہ کر سکے۔

مسٹر میکڈانلڈ نے یہ حکم منظور کر لیا ہے اور وہ اب مسٹر اسٹانلے بالڈون اور سر ہربرٹ سموئیل کے ساتھ جو اس حکومت کی تشکیل میں میکڈانلڈ کا ہاتھ بٹانے کے لئے تیار ہیں مشورے میں مصروف ہے۔

پھر اسی شب کو اس بات کا اعلان ہوا کہ جدید حکومت ایسی مرکب وزارت نہیں ہو گی جو اس کا معمولی مفہوم ہوتا ہے بلکہ وہ حکومت "متحدہ" ہو گی اور اس کا واحد مقصد "قومی حادثے" کا مقابلہ کرنا ہو گا۔ اور جب یہ مقصود پورا ہو جائے تو پھر مختلف فریق اپنی متعلقہ حیثیتیں اختیار کر لیں گے۔

**قومی حکومت کی تشکیل۔** دوسرے دن جدید کابینہ کی ترکیب کیفیت مشتہر کی گئی۔ اس میں صرف دس ارکین شامل تھے یعنے مسٹر میکڈانلڈ اور پچھلی کابینہ کے تین اور ارکین جو اس کے ساتھ متفق تھے۔ چار تحفظ اور دو لبرل۔ لیبر فریق نے یہ محسوس کیا کہ ان کو دھوکا دیا گیا ہے اس لئے اس نے بھی بہت جلد اپنا رویہ ظاہر کر دیا۔ ۲۶ اگست کو لیبر فریق کی مرکزی مجلس عاملہ اور کانگریس اتحاد تجارتی کی مجلس عام نے اس بات پر زور دیا کہ جدید حکومت کی شدومد سے

مخالفت ہونی چاہئیے اور پارلیمنٹ کے لیبر اراکین کو توجہ دلائی کہ جب پارلیمنٹ اپنا اجلاس کرنے لگے تو یہ سرکاری حیثیت میں اپنا مخالف جتھا بنالیں۔ لیبر اراکین کے ایک جلسے میں جو اس کے بعد ہی منعقد ہوا مسٹر میکڈانلڈ کو رہنمائے فریق کی حیثیت سے معزول کردیا گیا اور مسٹر آرتھر ہنڈرسن کو جو پچھلی حکومت میں وزیر خارجہ کی خدمت پر فائز تھا اس کا جانشین منتخب کیا گیا۔ اس کے بعد لیبر فریق کے ان تمام اراکین کو جو جدید وزارت کے ساتھ شریک تھے فریقانہ دائرے سے خارج کردیا گیا۔ جب التوا ختم ہونے کے بعد پارلیمنٹ کا اجلاس ہوا تو دارالعوام کے صرف چودہ اراکین کے سوا جو مجموعی تعداد کا اکیسواں حصہ تھا سب کے سب مخالف جتھے میں چلے گئے۔ ان حالات میں جدید حکومت کا اپنے کو "قومی" حکومت کے نام سے موسوم کرنا ایک مغالطہ تھا۔

یہ سیاسی ہلکہ جس کا اوپر خاکہ کھینچا گیا ہے انگلستان کی حکومت کابینہ کی تاریخ میں ایک یادگار چیز ہے اور اس کے کئی اسباب ہیں۔ اگر مسٹر میکڈانلڈ کے متعلق جس وقت اس نے قومی حکومت کی تشکیل کی تھی یہ سمجھا جائے کہ وہ لیبر فریق کا رہنما تھا اور جیسے وہ ابھی تک برائے نام رہنما سمجھا تا تھا تو پھر یہ کہنا پڑے گا کہ اس کا یہ اقدام کہ اس نے اپنے فریق کو اپنی لیبر کابینہ سے مشورہ کئے بغیر متحفظ اور لبرل کے ساتھ اتحاد کا پابند بنانے کی کوشش کی تھی ایک غیر معمولی طریقۂ عمل تھا جس کی کوئی مثال نہیں ملتی۔ اگر اس کی کوئی توجیہ ہوسکتی ہے تو صرف اس نظریے کی بنا پر ہوسکتی ہے کہ برطانیہ کا رہنمائے فریق بالکل خود رائے ہوتا ہے گو یہ نظریہ کبھی پیش نہیں کیا گیا۔ لیکن جب اس نے جدید حکومت مرتب کرنے کے لئے پادشاہ کا حکم منظور کرلیا تھا یا اگر نہیں تو جب اس نے کفالت بے روزگاری کی تخفیف کے مسئلے پر اپنی کابینہ کی کثرت اراکین کا ساتھ چھوڑ دیا تھا تو پھر وہ نہ صرف درحقیقت اپنے فریق کا رہنما نہیں رہا تھا بلکہ وہ اپنے فریق کی کارروائی سے جو جدید حکومت کی تشکیل سے چند روز کے بعد ہوئی تھی برائے نام بھی رہنما نہیں رہا تھا۔ اس لحاظ سے اس کا "قومی" حکومت میں وزیر اعظم ہونا اس وجہ سے نہیں تھا کہ وہ اپنے فریق کا رہنما ہے نہ اس وجہ سے جس کے لئے

مسٹر بالڈون اور سر ہربرٹ سموئیل کابینہ میں داخل ہوئے تھے بلکہ یہ اپنی انفرادی حیثیت میں وزیر اعظم ہوا تھا اور اس کی حیثیت ایک طرف پادشاہ کی خوشنودی پر منحصر تھی اور دوسری طرف اس بات پر تھی کہ ان ناگہانی حالات میں محتفظین اور لبرل اس کی رہنمائی کے لئے راضی ہو گئے حالانکہ خود اس کے پیرو اس کی رہنمائی کو ٹھکرانے کے لئے تیار بیٹھے تھے۔ زمانۂ حال میں وزارت عظمیٰ ہمیشہ فریقانہ رہنمائی کے ساتھ وابستہ ہے۔ اس سے یہ مطلب نہیں ہے کہ وزیر اعظم کے انتخاب میں پادشاہ کبھی کوئی اثر نہیں ڈال سکتا۔ ابھی ۱۹۲۳ء کا واقعہ ہے کہ پادشاہ نے لارڈ کرزن کو پس پشت ڈال دیا اور مسٹر بالڈون کو مقرر کر دیا حالانکہ مسٹر بالڈون ابھی تک محتفظ فریق کا رہنما نامزد نہیں ہوا تھا لیکن اگر بالڈون کا فریق اس کو اپنا رہنما تسلیم نہیں کرتا تو ظاہر ہے کہ وہ وزیر اعظم نہیں رہ سکتا تھا۔ پادشاہ جس مدبر کو ترتیب وزارت کے لئے طلب کرتا رہا ہے وہ یا تو فریق غالب کا مسلمہ رہنما تھا یا ایسا رہنما تھا جس کی تتبع کے لئے فریق تیار تھا۔ مسٹر میکڈانلڈ میں دونوں باتیں نہیں تھیں۔ جو پارلیمنٹی تائید اس نے اپنی اس حکومت کے لئے جس کا وہ صدر تھا فراہم کی تھی وہ صفر کے برابر تھی۔ جب پارلیمنٹ کا اجلاس ہوا تو دار العوام نے جدید حکومت کے متعلق ۳۱۱ رایوں سے جبکہ ۲۵۱ مخالف رائیں تھیں اعتماد ظاہر کیا۔ اس کثرت میں ۲۴۳ محتفظ ۵۳ لبرل اور صرف ۱۲ وہ لیبر شامل تھے جو اپنے آپ کو زبردستی لیبر کہتے تھے اور اُن میں سے اکثر وزارت میں شریک تھے۔ جیسے پروفیسر لاسکی نے کہا ہے کہ "مسٹر میکڈانلڈ کا جتنا کام تھا وہ ان لوگوں کے اتحاد عمل سے نہیں ہوا تھا جو اس کو رہنما بنانے والے تھے بلکہ ان کی مخالفت میں ہوا تھا۔ اس نے تمام سیاسی ہتھکنڈے اپنے دوستوں کے بل بوتے پر نہیں بلکہ اپنے دشمنوں کی قوت پر تیار کئے تھے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اس کے عمل کا محور یہ تھا کہ خود اس کی ذات قوم کے اس حادثے میں ناگزیر تھی لیکن ایک عمومی مملکت میں یہ بات بہت خطرناک ہو جاتی ہے کہ ایک شخص خواہ وہ کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو صرف اس بنیاد پر کہ اس کی حیثیت ناگزیر ہے اپنے ہتھکنڈوں کی عمارت کھڑی کر دے۔"

ایک سوال یہ ہے کہ ماہ اگست ۱۹۳۱ء کے تہلکے میں بادشاہ نے کیا حصہ لیا تھا۔ اس کا قطعی جواب دینا تو ممکن نہیں ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ مسٹر میکڈانلڈ اور محفظ اور لبرل رہنماؤں کے ساتھ بادشاہ کی جو بات چیت ہوئی تھی وہ سب راز میں تھی۔ یہ صرف ان لوگوں کو معلوم تھی جو اس وقت موجود تھے۔ تہلکے سے کچھ دن پہلے یہ راز تقریباً فاش ہوگیا تھا کہ وزیر اعظم اور لیبر کابینہ کے درمیان تعلقات خوشگوار نہیں رہے اور اس کے بہت دنوں پہلے سے اکثر حلقوں میں یہ خیال گشت لگا رہا تھا کہ ایک مرکب یا "قومی" حکومت مرتب کی جائیگی۔ ممکن ہے کہ بادشاہ یا مسٹر میکڈانلڈ نے اس حکومت کی تجویز کی ہو۔ یہ اکثر کہا جاتا ہے کہ بادشاہ نے اس معاملے میں دستوری باضابطگی کا پورا احترام کیا تھا اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ قومی حکومت "درباری انقلاب" کا نتیجہ تھا۔ رفتار واقعات پر بادشاہ نے جو اثر ڈالا تھا اس کی نوعیت کچھ بھی ہو اس قدر بلا خوف کہا جا سکتا ہے کہ بادشاہ کی حیثیت ایک چپ چاپ تماشہ بین کی سی نہ تھی[1]

**عاملہ کے اختیارات** ۔ جب تک یہ حکومت جو ان غیر معمولی حالات میں مرتب ہوئی تھی برسر حکومت رہی ہے عاملہ کے اختیارات اس بلندی پر پہنچ گئے جو ۱۶۸۸ء کے انقلاب کے بعد سے کم از کم امن کے زمانے میں تو کبھی نہیں ہوئے تھے۔ جب پارلیمنٹ کا اوائل ستمبر میں پھر اجلاس شروع ہوا اور جو صرف ایک مہینے تک رہا تو پہلے والے میں ہی حکومت نے ایک تحریک پیش کردی جس کو دار العوام نے پاس کردیا۔ وہ یہ تھی کہ ایوان کا تمامتر وقت حکومت کے کاروبار میں صرف ہوگا۔ اس طریقے سے غیر سرکاری ارکین کا یہ غیر محدود حق تھا کہ وہ اپنے طور پر بھی مسودے پیش کرتے تھے اور جو اس سے پہلے استعمال کرتے تھے سلب کرلیا گیا۔ پارلیمنٹ نے مالیات کا غیر معمولی اختیار عاملہ کے سپرد کردیا۔ قانون تخفیف قومی کی رو سے جو ۳۰ ستمبر کو قانون بنا تھا حکومت کو یہ اختیار مل گیا کہ وہ کفایت شعاری کے مد نظر احکام بہ اجلاس کونسل اس غرض سے نافذ کرے کہ جو مختلف سرکاری خدمات مع کفالت بے روزگاری

[1] ہیرولڈ جے لاسکی تہلکہ اور دستور، ۱۹۳۱ء اور اس کے بعد۔ ۱۶

کی بابت اور ان اشخاص کے معاوضے کی بابت جو سرکاری نوکری کرتے ہیں ان مصارف کی تخفیف ہوسکے جو پارلیمنٹ کے منظورہ ہیں۔ نیز ان احکام سے معاہداتی حقوق بھی ختم کئے جاسکیں اگرچہ گزشتہ کئی سال سے عاملہ ہی مصارف کا خود انتظام کرتی تھی کیونکہ پارلیمنٹ بلاکم وکاست تمام مطلوبہ مصارف کو منظور کر لیتی تھی لیکن اس سے پہلے پارلیمنٹ نے کبھی عاملہ کو واقعی اس بات کا مجاز نہیں گردانا تھا کہ وہ حکومت کے اس اہم فرض کو خود اپنی ہی صوابدید سے انجام دے اور بحث کی گنجایش نہ ہو۔ قانون میں ان خاص تخفیفوں کی صراحت نہیں کی گئی جو ہونے والی تھیں اور اس کا تمامتر منشا یہ تھا کہ بحث سے جو تعویقیں ہوتی ہیں وہ نہ ہوں۔ یہ طریقۂ تخفیف جو احکام بہ اجلاس طے پایا تھا "دستوری عمل درآمد کا ایک نتیجہ خیز اور عدیم المثال تغیر کہا جاتا ہے"[1] ان تخفیفوں کی بدولت جو عمل میں لائی گئیں اور زائد مداخل کی بدولت جن کا ایک مسودۂ مالیات کے ذریعے جو اس سال کا دوسرا مسودہ تھا انتظام کیا گیا تھا میزانیہ، اکتوبر سے پہلے جبکہ پارلیمنٹ برخاست ہوئی متوازن ہوگیا لیکن حالات کی ستم ظریفی دیکھئے کہ بنک انگلستان سے سونے کا چلن برابر جاری رہا اور معیار طلا کو قائم رکھنے کے لئے جو انتظام کیا گیا تھا اس کو چھوڑنا پڑا۔

اکتوبر کے اواخر میں جو انتخاب ہوا تو قومی حکومت نے ملک سے درخواست کی کہ "معالج کی چارہ سازی" کو اس بات کا آزادانہ موقع دیا جائے کہ وہ معاشی اصلاح کو روبراہ کرنے کے لئے جو تدابیر ضروری سمجھے اختیار کرے کیونکہ ابھی حادثے سے نجات نہیں ملی ہے۔ لیکن جو لوگ معالج تھے وہ اس بات پر متفق نہیں تھے کہ آخر مریض کا کیا علاج کیا جائے مسٹر بالڈون نے جو متحفظ فریق کا رہنما تھا محاصل درآمد و برآمد پر زور دیا کہ "یہ نہ صرف غیر معمولی درآمد کو گھٹانے کا بہت سریع اور پرزور ہتھیار ہے" بلکہ اس سے دوسرے ممالک کو ترغیب ہوگی کہ وہ اپنے محاصل کی شرح کم کردیں۔ دوسری طرف لبرل فریق آزاد تجارت کا معتقد تھا کہ یہی قوم کی معاشی خوشحالی کی واحد بنیاد ہے۔ وہ اسی پر اڑا رہا۔ مسٹر میکڈانلڈ

---

[1] سڈنی ویب (لارڈ پسفیلڈ) "۱۹۳۱ء میں کیا گزری۔ ایک دفعہ" سیاسی سہ ماہی جلد ۳-۱

کسی فریق کا رہنما تو نہیں تھا۔ اس نے بہ حیثیت صدر حکومت کے یہ کہا کہ جو مفید مطلب تجویز سامنے آئے مثلاً محاصل درآمد و برآمد، برآمد کی توسیع اور درآمد کی تخفیف، تجارتی معاہدات اور قلمرووں کے ساتھ باہمی معاشی سمجھوتے حکومت کو آزادی کے ساتھ غور کرنا چاہیئے۔

انتخاب کے معرکے میں جن فریقوں نے حکومت کی تائید کی تھی وہ یہ تھے:۔ متحفظ لبرل جو دو شقوں میں منقسم تھے قومی لبرل اور لبرل قوم پرست اور ایک جدید فریق جو لیبر فریق کے ان پرانے اراکین کا بنایا ہوا تھا جو میکڈانلڈ کے پیرو تھے یہ فریق اپنے کو قومی لیبر فریق کہتا تھا۔ چند حلقوں میں اس کے امیدوار کھڑے ہوئے تھے۔ اس معرکۂ انتخاب میں جذبات کے شعلے بہت بھڑک گئے اور واقعہ یہ ہے کہ حکومت کے مفاد میں یہ جذبات جان بوجھ کر استعمال کئے گئے۔ یعنے آنے والے خطرے کا ایک وطن پرستانہ ڈر تھا گو اس کی وضاحت مشکل تھی۔ یہ ایک اعتقاد تھا کہ صرف قومی حکومت ہی ملک کو بچا سکتی ہے۔ لیبر فریق کے ارادوں سے بہت بدگمانی تھی۔ اور ایک عام "وہم خوف" تھا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ حکومت نے منہ توڑ فتح حاصل کر لی کیونکہ حکومت کے متبعین نے مجموعی رایوں کا دو تہائی اور جدید دار العوام کی نشستوں کا ۹/۱۰ حاصل کر لیا۔ نیز یہ متحفظ فریق کے لئے بھی بڑی بھاری فتح تھی کیونکہ ہم دیکھ چکے ہیں کہ اس فریق نے ۴۷۰ نشستیں حاصل کی ہیں اور مجموعی تعداد کا جو حکومت کے بہی خواہوں نے حاصل کی تھی پچاسی فیصدی تھا۔ نومبر میں مسٹر میکڈانلڈ نے ایک دوسری قومی حکومت مرتب کی جس کی ترکیب میں متحفظ عنصر بہت غالب تھا اس کابینہ میں جو بیس اراکین پر مشتمل تھی گیارہ متحفظ چار قومی لیبر گو اس فریق نے ایوان میں صرف تیرہ نشستیں حاصل کی تھیں تین قومی لبرل اور دو لبرل قوم پرست۔ اس میں حکومت کی اور متحفظ فریق کی جو کثرت تھی اس کی کوئی مثال نہیں ملتی۔ اگرچہ لیبر فریق نے مجموعی رایوں کا تیس فیصدی حاصل کیا تھا لیکن اس وقت تو یہ بری طرح مغلوب ہو گئے۔

**عاملہ اور اجرائے محاصل۔** جدید پارلیمنٹ نومبر کے اوائل میں منعقد ہوئی۔ اس درآمد کو روکنے کے لئے، جس کو "غیر معمولی درآمد" کہا جاتا ہے پیش کیا گیا

اور دونوں ایوانوں میں بہت سرعت کے ساتھ اس کے تمام مدارج طے کئے گئے اور ۲۰ نومبر کو یہ قانون بن گیا۔ یہ پہلا قانون ہے جس کی رو سے پارلیمنٹ نے عاملہ کو اجرائے محاصل کے پورے اختیارات تفویض کر دیئے یہ یادگار جزو ہے۔ اس قانون نے مجلس تجارت کو خزانے کے اتفاق کے ساتھ یہ اختیار دے دیا کہ وہ قیمت کے اعتبار سے اشیا پر سو فیصدی کروڑ گیری عائد کر سکتی ہے اگر مجلس کی رائے میں یہ اشیا معمولی مقدار میں درامد کی جا رہی ہوں لیکن شرط یہ تھی کہ مجلس کا ہر حکم جو ان اغراض کے لئے نافذ ہو وہ ایوان کے سامنے پیش کر دیا جائے، اور اگر ایوان اس کو منظور نہ کرے تو اجرائے حکم کے اٹھائیس دن کے بعد یہ بے اثر ہو جائے گا۔ ایک دوسرے قانون سے جو اس کے بعد ہی پاس ہوا وزیر زراعت اور ماہی گیری کو یہ اختیار دے دیا گیا کہ وہ خزانے کے اتفاق کے ساتھ ایک بناتی پیداوار پر جس کی قانون میں صراحت تھی ایسے محاصل عائد کر سکتا ہے جس کو وہ مناسب سمجھے اور وزیر مذکور کے یہ احکام جن سے محاصل عائد ہوتے ہوں اسی طرح دار العوام کے سامنے پیش کئے جائیں۔

مستحفظین سمجھتے تھے کہ ان کی کثرت غالب کے یہ معنی ہیں کہ ان کو قوم کی طرف سے یک مستقل تامینی محاصل کا حکم ملا ہے۔ چنانچہ کابینہ کی ایک کمیٹی اس غرض کے لئے بنائی کہ وہ اس مسئلے پر غور کر کے پوری کابینہ میں اپنی رپورٹ پیش کرے۔ کمیٹی اور کابینہ کی ایک کثرت چاہتی تھی کہ تامین کو ایک مستقل نظام قرار دیا جائے لیکن کابینہ کے چار اراکین یعنے لارڈ اسنوڈن جو پہلے مزدور تھے اور تین قومی لبرلوں نے دھمکی دی کہ وہ اس مسئلے پر استعفا دے دیں گے اگر وہ استعفا دے دیتے تو قومی حکومت ختم ہو جاتی۔ اس سے بچنے کے لئے، یہ طے ہوا کہ مخالف اراکین کابینہ میں رہ کر مجوزہ محاصل کے خلاف بحث کر سکتے ہیں اور رائے دے سکتے ہیں یہ کابینہ کی یکجہتی اور مجموعی ذمہ داری کے دیرینہ قاعدے کا حیرت انگیز نقض تھا اور ۲۲ جنوری ۱۹۳۲ کو حسب ذیل الفاظ میں اس کا اعلان کیا گیا:۔

توازن تجارت کے متعلق کمیٹی نے جو رپورٹ مرتب کی ہے وہ کابینہ کے سامنے آگئی ہے اور طویل بحث کے بعد یہ معلوم ہوا کہ کمیٹی نے جو سفارشیں کی ہیں ان پر

متفقہ فیصلہ ناممکن ہے۔

لیکن ان تشویشناک مسائل کی صورت میں جس نے اس ملک اور تمام دنیا کو پریشان کر دیا ہے کابینہ اس بات کو سختی سے محسوس کر رہی ہے کہ قومی یکجہتی کا بقا نہایت اہم ہے۔

لہذا یہ امر واضح ہو گیا ہے کہ قدیم وزارتی عملدر امد میں کچھ نہ کچھ تبدیلی کی ضرورت ہے اور کابینہ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ محاصل در امد اور اُن کے متعلقہ امور کی بابت کثرت وزرا جن نتائج پر پہنچے ان سے خود وزرا اتفاق نہیں کر سکتے وہ اپنی تقریر یا رائے سے اپنے خیالات ظاہر کرنے کے لئے آزاد ہیں۔

کابینہ تدبیر مملکت کے دوسرے تمام مسائل میں متفق ہے اور اس کو یقین ہے کہ وہ اس خاص انتظام سے قوم کی مشیت اور زمانے کی ضرورت کی صحیح تعبیر ہوتی ہے۔

برطانیہ کے موجودہ دستوری عملدر آمد میں اس "اتفاق نا اتفاقی" کی کوئی نظیر نہیں ملتی۔ اٹھارھویں اور اوائل انیسویں صدی تک تو کابینہ کی یکجہتی پورے طور پر جاگزیں نہیں ہوئی تھی۔ اہم سیاسی مسائل کی بابت کابینہ میں جو اختلاف رائے ہوتا تھا اس سے چشم پوشی کی جاتی تھی۔ لارڈ آکسفورڈ کے بیان کے مطابق جو پہلے مسٹر اسکوتھ کہلاتے تھے۔ یہ عملدر آمد کہ کابینہ کے مختلف الرائے رکن کو اس سے پہلے کہ وہ حکومت کی کسی تجویز کے خلاف تقریر کرے یا رائے دے[1] مستعفی ہو جانا چاہئے۔ ۱۸۲۸ء ڈیوک ولنگٹن کی وزارت سے شروع ہوتا ہے۔ یہ دستوری بدعت بغیر اعتراض کے عمل میں نہیں آئی اور اعتراض کچھ خلاف قیاس نہیں تھا۔ دونوں ایوانوں میں قرارداد ملامت پیش ہوئی لیکن وہ کثرت غالب کی وجہ سے رد ہو گئی۔ اخبار منچسٹر گارڈین نے لکھا تھا کہ "چھ مہینوں میں مسٹر میکڈانلڈ دو دستوری انقلاب کے وجود میں آنے کا باعث ہوا ہے۔ موسم خزاں میں اس نے برطانوی فریق بندی کا خاتمہ کر دیا۔ گزشتہ ہفتے میں اس نے نظام کابینہ کا خاتمہ کر دیا۔

[1] ارل آکسفورڈ اور اسکوتھ "برطانوی پارلیمنٹ کے پچاس سال" جلد ۲ ص ۲۱۴ - ۱۵۔

۱۹۳۲ء ماہ فروری کے آخر میں - قانون محاصل قانون بن گیا - اس آزاد تجارت کا وہ مسلک جو تقریباً آج سے ایک سو سال پہلے اختیار کر لیا گیا تھا الٹ گیا - اس سے تمام اشیاء پر جو سلطنت متحدہ میں درآمد کئے جائیں دس فیصدی محصول عائد کیا گیا - صرف وہ اشیا مستثنیٰ ہیں جو صراحۃً مستثنیٰ کی گئی ہیں - اس قانون نے خزانے کو اس بات کا مجاز گردانا کہ وہ صلاح کار کمیٹی کی سفارش پر خاص اشیا کو محصول کی ادائی سے مستثنیٰ کر سکتی ہے اور زائد محصول عائد کر سکتی ہے - دوسرے الفاظ میں اس قانون نے وہی کام کیا "جو قانون درآمد غیر معمولی" نے کیا تھا - اس نے اجرائے محاصل کا اختیار ایک محکمۂ عاملہ کے تفویض کر دیا -

"تحویل اختیارات" ایک اور مضمون جو کم و بیش پچھلے پچاس سال کے دوران میں وقتاً فوقتاً زیر بحث آتا رہا ہے وہ ہے جس کو تحویل اختیارات کہتے ہیں یہ بات بہت دنوں سے واضح ہو چکی ہے کہ پارلیمنٹ سے اتنا زیادہ کام لیا جاتا ہے کہ وہ مستعدی کے ساتھ نہیں کر سکتی - اپنے فرائض کو کسی طرح پورا کرنے کے لئے اس کو مجبوراً اپنی بحث محدود کرنی پڑی اور اپنے اختیارات قانون سازی وسیع پیمانے پر عاملہ کے تفویض کرنے پڑے - کئی سال پہلے گلاڈسٹن نے کہا تھا کہ "پارلیمنٹ بہت بوجھل ہو گئی ہے - پارلیمنٹ پر انبار لگا ہوا ہے" - جب مملکت نے موجودہ "صنعیات" کے بے شمار اور پیچیدہ حالات اور مسائل کا سرانجام اپنے سر لے لیا تو اس کی مقننانہ سرگرمیوں کا دائرہ بہت وسیع ہو گیا - اس کے علاوہ برطانوی پارلیمنٹ نہ صرف سلطنت متحدہ بلکہ ایک بہت بڑے اور مختلف النوع مجموعۂ توابع کی مقتدر مقننہ ہے - اس میں کوئی شک نہیں کہ عام حالات میں تمام شہنشاہیت کی ذیلی مقامی مقننات اپنے مقامی معاملات طے کر لیتی ہیں لیکن وقتاً فوقتاً شہنشاہی امور ضرور پارلیمنٹ کے سامنے آتے ہیں - نیز یہ نہ صرف بہ حیثیت مجموعی سلطنت متحدہ کے لئے قانون بناتی ہے بلکہ صراحت کے ساتھ اس کے اجزائے ترکیبی کے لئے قانون بناتی ہے - ابھی ۱۹۱۲ء میں جبکہ ابھی مملکت آزاد آئرستان کا قیام نہیں ہوا تھا اور آئرستان کا ایک بڑا حصہ پارلیمنٹ کے حدود اختیارات سے خارج نہیں ہوا تھا یہ اندازہ لگایا گیا کہ پچھلے بیس سال کے

دوران میں پارلیمنٹ نے جو قوانین وضع کئے تھے ان کا تقریباً نصف حصہ وہ ہے جو سلطنت متحدہ کے اجزا سے یعنی انگلستان ۔ آئرستان ۔ اسکاچستان اور ویلز سے متعلق تھا۔ نیز اس زمانے سے جبکہ آزاد ریاست آئرستان کی تشکیل عمل میں آئی ہے اس کے وقت کا ایک معتدبہ حصہ کشوری قانون سازی کے لئے وقف ہے نتیجہ یہ ہے کہ وسٹ منسٹر کی پارلیمنٹ کو قومی شہنشاہی اور کشوری قانون بنانا پڑتا ہے ۔ جو لوگ طریق تحویل اختیارات کے حامی ہیں ان میں سے اکثروں کا اصل مقصد یہ ہے کہ قانون سازی کے اختیارات جدید ذیلی مقننات قلمرو کو تفویض کرکے پارلیمنٹ کے کاروبار کا بوجھ ہلکا کیا جائے ۔ دوسرا مقصد یہ ہے کہ اس سے قلمرووں کے وطنی جذبات کا لحاظ رکھا جائے ۔

۱۸۷۴ء میں ہی ایزک بٹ نے جو تحریک سوراج آئرستان کا بانی تھا اپنی ایک تقریر میں جو اس دار العوام میں کی تھی پارلیمنٹ کے کثرت کار کی طرف اشارہ کیا تھا اور کہا تھا کہ میں چاہتا ہوں کہ انگلستان اسکاچستان اگر یہ ممالک چاہیں نیز آئرستان کو سوراج مل جائے ۔ ۱۸۸۹ء میں دار العوام میں یہ تحریک کی گئی کہ اسکاچستانی قومی پارلیمنٹ کا قیام عمل میں آئے ۔ پہلی تجویز میں "تحویل اختیارات" یا ہمہ گیر سوراج کی جامع تجویز تھی اور جو پارلیمنٹ میں خود بیش کردی گئی ایک ملکی وطنیت اور دوسرے پارلیمنٹ کی کارکردگی بڑھانے کی خواہش ظاہر ہے ۔ ۱۸۹۵ء میں دار العوام میں یہ قرارداد بیش کی گئی "اس غرض کے لئے کہ سلطنت متحدہ کے اندر جداگانہ قومیتوں کے جذبات اور خواہشات کو ظاہر کرنے کا فوری اور خاطر خواہ موقع ملے اور شہنشاہی پارلیمنٹ کی کارکردگی میں بھی اضافہ ہو تاکہ وہ شہنشاہی معاملات اچھی طرح طے کرسکے ۔ یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آئرستان ۔ اسکاچستان ۔ ویلز اور انگلستان کی مقننات کو علی الترتیب ان کے مقامی امور کی نگہداشت اور ان کا انتظام سپرد کیا جائے "۔

تحویل اختیارات کی بابت پارلیمنٹ میں کافی اور شافی مباحثہ ماہ جون ۱۹۱۹ء میں ہوا اس وقت دار العوام نے اس بات پر تحریری اتفاق کرلیا کہ سلطنت متحدہ کے اندر ذیلی مقننات قایم کی جائیں "تاکہ شہنشاہی پارلیمنٹ سلطنت متحدہ کے عام

مفاد پر زیادہ توجہ کر سکے اور شہنشاہیت کی دوسری حکومتوں کے اتحاد عمل سے عام شہنشاہی امور کے لئے زیادہ وقت دے سکے"۔ آیندہ اکتوبر میں وزیر اعظم نے ایک کانفرنس مقرر کی جو دونوں ایوان پارلیمنٹ کے اراکین پر مشتمل تھی۔ اور اس کا صدر نشین دار العوام کا اسپیکر تھا تاکہ یہ "تحویل اختیارات" کی جامع تجویز پر غور کرے اور رپورٹ پیش کرے۔ اس کانفرنس کی رپورٹ جو منجانب اسپیکر موسومۂ وزیر اعظم ایک خط کی شکل میں تھی ماہ اپریل ۱۹۲۰ء میں مرتب ہوئی۔

کانفرنس کے اراکین اس بات پر متفق تھے کہ انگلستان، اسکاچستان اور ویلز کے لئے ذیلی مقننات قائم کی جائیں۔ چونکہ آئرستان کی خاص شکل تھی اور یہ اس وقت زیر بحث تھی اور نیز ۱۹۲۰ء کے قانون حکومت آئرستان میں اس کا اندراج ہو چکا تھا اس لئے کانفرنس نے آئرستان کی بابت کوئی سفارش نہیں کی۔ انگلستان کے متعلق اس کانفرنس نے یہ محسوس کیا کہ تفویض کار کے لیے ملک کا جداگانہ رقبوں میں منقسم ہو جانا سخت مشکلات کا باعث ہوگا" اس لیے "تحویل اختیارات" کے ابتدائی مدارج میں اس کو شامل نہیں کرنا چاہئے۔ اس بات پر عام سمجھوتہ ہوا کہ کون سے اختیارات مقامی مقننات کو جائز طور پر دیے جا سکتے ہیں اور کون سے اختیارات ایسے ہیں جو برطانوی پارلیمنٹ کے لئے مخصوص کئے جا سکتے ہیں۔ لیکن مقامی مقننات کی ترکیب کے متعلق رائے مختلف ہو گئی اور دو تجویزیں پیش کی گئیں۔ ایک تجویز کا منشا یہ تھا کہ انگلستان، اسکاچستان، اور ویلز کے لئے ذیلی مقننات قائم کی جائیں جو "مجالس عظمیٰ" کے نام سے موسوم ہوں، یہ دو ایوانی ہوں۔ ایوان زیریں دار العوام کے ان اراکین پر مشتمل ہو جو اس رقبے کے حلقہائے انتخاب کے لئے نشست کریں اور ایوان بالائی دار الامرا کے ان اراکین پر مشتمل ہو جن کو دار الامرا کی ایک کمیٹی ہر پارلیمنٹ کے زمانۂ اجلاس کے لئے منتخب کرے۔ یہ تحریک کی گئی کہ ہر "مجلس عظمیٰ" کے لئے ایک عاملہ کمیٹی ہونی چاہئے، اس میں ایک صدر نشین ہو جس کو کمیٹی مقرر کرے اور محکموں کے افسر ہوں جن کو صدر نشین مقرر کرے۔ دوسری تجویز میں یہ سفارش کی گئی کہ مقامی مقننات کی رکنیت پارلیمنٹ سے بالکل علیحدہ ہونی چاہئے اور ان کے اراکین عام بلا واسطہ رائے سے ان ہی حلقہائے انتخاب

کے لئے اور انھی رائے دہندوں کی طرف سے جو دار العوام میں اراکین بھیجتے ہیں، منتخب ہوں۔ لیکن تفویض کار کی کوئی تجویز بھی روبراہ نہیں ہوئی۔ ریاست آزادِ آئرستان کی تاسیس کو مع اس کی پارلیمنٹ کے تفویض کار کی کوئی مثال نہیں سمجھنا چاہئے۔ گو اس سے برطانوی پارلیمنٹ کا بوجھ کسی قدر ہلکا ہوگیا۔ ریاست آزادِ آئرستان کی پارلیمنٹ ایسی ذیلی مقننہ نہیں ہے جس کو برطانوی پارلیمنٹ نے یہ اختیار دیا ہو کہ وہ سلطنت متحدہ کے ایک جزو کے طور پر مقامی معاملات کے لئے قانون بنائے۔ ریاست آزاد آئرستان سلطنت متحدہ کا جزو نہیں اور اس کی پارلیمنٹ سمندر پار قلمرووں کی پارلیمنٹوں کی طرح برطانوی پارلیمنٹ کی ہم پلہ اور حریف ہے۔ البتہ تفویض کار کی صحیح مثال شمالی آئرستان کی صورت میں پائی جاتی ہے۔ چنانچہ یہ سلطنت متحدہ میں ایک قانون کی بدولت جس کو برطانوی پارلیمنٹ نے سنہ ۱۹۲۰ء میں پاس کیا اور جس کا اس سے پہلے حوالہ دیا جاچکا ہے ایک جداگانہ سیاسی وحدت کے طور پر وجود میں آیا ہے۔ شمالی آئرستان کی پارلیمنٹ کا مقننانہ اختیار بہت محدود ہے۔ اکثر امور اس کے دائرۂ اختیار سے خارج ہیں اور وہ برطانوی پارلیمنٹ کے انتظام کے لئے مخصوص ہیں۔ وہاں ایک گورنر ہوتا ہے جس کو بادشاہ مقرر کرتا ہے اور یہ وزرا کے مشورے پر کام کرتا ہے جو شمالی آئرستان کی پریوی کونسل کی مجلس عاملہ کے شرکا ہوتے ہیں۔ یہ کمیٹی درحقیقت ایک ذمہ دار کابینہ ہے۔ پارلیمنٹ دو ایوانوں پر مشتمل ہے۔ ایک سنات اور دوسرا دار العوام۔ سنات چوبیس ۲۴ اراکین پر مشتمل ہے جن کو دار العوام منتخب کرتا ہے۔ بلفاسٹ اور لنڈن ڈیری کے امیر بلد بربنائے عہدہ شریک ہوتے ہیں۔ دار العوام باون ۵۲ اراکین پر مشتمل ہے جو نیابتِ تناسبہ کے اصول پر منتخب ہوتے ہیں۔ مسوداتِ مداخل سب سے پہلے دار العوام میں پیش ہونے چاہئیں۔ اور سنات ان کی ترمیم نہیں کرسکتی۔ معمولی قانون سازی کی صورت میں یہ ہوتا ہے کہ اگر ایک مسودہ دار العوام سے دو مرتبہ پاس ہو جائے اور سنات اس کو منظور نہ کرے تو وہ دونوں ایوانوں کی یکجا نشست کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ اس میں

ایوانِ زیریں کے اراکین سناتیوں سے بڑھ جاتے ہیں اور مسودہ حاضرین کی کثرت رائے سے پاس ہو جاتا ہے۔

**فرایضی تفویض** ۔ پارلیمنٹ کی کثرت کار اس طرح کم کی جاسکتی ہے کہ پارلیمنٹ کی ذمہ داریاں اور اختیارات جن سے وہ پوری سلطنت کے خاص امور کا انتظام کرتی ہے، ایسی جماعتوں کو دیے جائیں جو ان امور پر اپنا پورا وقت اور توجہ صرف کر سکیں۔ اس قسم کا تفویض اختیار جو فرایض کی صورت میں ہے نہ کہ ملکی یا علاقہ جاتی صورت میں اس وجہ سے خاص طور پر پیش کیا گیا کہ صنعتی حالات اور سرگرمیوں کا اچھا انتظام ہو سکے۔ تاہم یہ فرایضی تفویض صنعتی میدان میں تو نہ ہوئی بلکہ مذہبی امور میں اس کو عملی جامہ پہنایا گیا۔

ماہ مئی ۱۹۱۹ء میں انگلستان کے دو مذہبی صوبوں یعنی کنٹربری اور یارک کی مجلسوں نے ایک عرضداشت پیش کی جس میں کلیسائے انگلستان کی قومی مجلس کا پورا دستور درج تھا۔ اس دستور میں ایک ایسی مجلس کی تجویز کی گئی جو تین ایوانوں پر مشتمل تھی۔ اساقفہ، پادری اور غیر عہدہ دار اس مجلس کو تجاویز پاس کرنے کا اختیار تھا۔ ایسی تمام تجویزیں جس کو یہ مجلس قانونی جامہ پہنانا چاہے ایک قانون ساز کمیٹی میں پیش کی جائیں جو مجلس کی مقرر کردہ ہو، اور یہ کمیٹی وہ کارروائی کرے جو قانون پارلیمنٹ کی منظورہ ہو تاکہ یہ تجاویز قانون بن جائیں۔

ماہ دسمبر ۱۹۱۹ء میں پارلیمنٹ نے ایک قانون پاس کر دیا جس کی رو سے کلیسائے انگلستان کی قومی مجلس کو جو اس طریقے سے مرتب ہوئی تھی اختیارات مل گئے۔ اس قانون میں پارلیمنٹ کی کمیٹی کا انتظام کیا گیا جو مذہبی کمیٹی کے نام سے موسوم ہوئی اور اس میں دونوں اراکین کے پندرہ اراکین شریک کئے گئے۔ اس قانون کے مطابق ہر تجویز جس کو مجلس پاس کرتی ہے قانون ساز کمیٹی اس کو پارلیمنٹ کی مذہبی کمیٹی کے سامنے پیش کرتی ہے۔ اس کمیٹی کا کام یہ ہے کہ ہر تجویز کی بابت اپنی رپورٹ مرتب کرے۔ جس میں تجویز کی ماہیت اور اس کا قانونی اثر بتائے۔ اور اس کی اہمیت کے متعلق اپنی رائے ظاہر کرے۔ مذہبی کمیٹی اپنی رپورٹ مجلس کی قانون ساز کمیٹی کے

سامنے پیش کرتی ہے۔ لیکن اس کو پارلیمنٹ کے سامنے اس وقت تک نہیں پیش کرتی جب تک کہ قانون ساز کمیٹی اس کی درخواست نہ کرے۔ قانون کے الفاظ میں یہ تجویزیں ہر اس معاملے کی بابت ہوسکتی ہیں جو کلیسائے انگلستان کے متعلق ہوں۔ اور پارلیمنٹ کے کسی قانون کی تنسیخ یا ترمیم تک وسیع کی جاسکتی ہیں۔ جب مذہبی کمیٹی کسی تجویز کی بابت جس کو قانون ساز کمیٹی پیش کرے، پارلیمنٹ کے سامنے رپورٹ دے تو یہ تجویز پارلیمنٹ میں رکھی جائے گی۔ اور بادشاہ کے سامنے پیش کی جائے گی۔ بشرطیکہ دونوں ایوان ایک قرارداد منظور کرکے اس کے پیش کرنے کی ہدایت کریں۔ بادشاہ کی منظوری کے بعد یہ تجویز قانون پارلیمنٹ کی صورت اختیار کرتی ہے۔

جب سے کلیسائے انگلستان کی قومی مجلس قایم ہوئی ہے یہ برابر نشست کررہی ہے اور ہر سال کئی تجویزیں پاس کرتی ہے جو قانون کی صورت اختیار کرلیتی ہیں۔ اس فرایضی تجویز کے تجربے پر روشنی ڈالتے ہوئے ایک موجودہ انشاپرداز کہتا ہے "اگرچہ یہ تجویزیں پارلیمنٹ کی مداخلت کے بغیر قانون نہیں بن سکتیں تاہم ایک دوسری جماعت کی پیداوار ہوتی ہیں اور پارلیمنٹ کے قوانین کی تنسیخ اور ترمیم کرسکتی ہیں۔ اس طرح یہ ایک نمایاں دستوری جدت ہے غالباً قانون سازی کے اس طریقے میں مزید ترقی کا سامان موجود ہے اور اس میں یہ صلاحیت ہے کہ کلیسائے انگلستان کے علاوہ دوسری جماعتوں پر بھی منطبق کیا جائے۔ اس لیے بہتر یہ ہے کہ قانون دستوری کے تمام طلبا اس کی کاروائی کو بغور دیکھتے رہیں۔[1]"

**Bibliographical Note.**—Sir W. R. Anson, *The Law and Custom of the Constitution*, 5th ed., Vol. I, by M. L. Gwyer, 1922. W.H. Chiao, *Devolution in Great Britain*, 1926. *The Constitutional Year Book*, 1932. G. Horwill, *Proportional Representation: Its Dangers and Defects*, 1925. J. H. Humphrey, *Proportional Representation*, 1911. I. Jennings, *The Constitution under Strain*, The Political Quarterly, iii, 194, 1932. A. B. Keith, *An Introduction to British Constitutional Law*, 1931. H. J. Laski, *The Crisis and the Constitution: 1931 and After*, 1932. M. MacDonagh, *The English King*, 1929. *The Pageant of Parliament*, 1921. R. Muir, *How Britain is Governed*, 1930. F. A. Ogg, *English Government and Politics*, 1929. A. Quekett, *The Constitution of Northern Ireland*, 1928. L. Rogers, *Crisis Government*, 1934. S. Webb, (Lord Passfield, *What Happened in 1931: A Record*, Political Quarterly, iii, 1. 1932.

[1] مارس ال گویئر قانون اور رواج دستور میں۔ مولفہ سر ولیم آرانسن جلد ا مطبوعہ ۱۹۲۲ء ص ۳۲۱

# باب ۲۳

## نظم و نسق کی ترقی

برطانیہ کے موجودہ نظام حکومت کا ایک باخبر عالم اور باریک بین جو برطانوی سیاسی زندگی کے حقایق سے پورے طور پر وابستہ ہے ایک کتاب میں جو ۱۹۳۰ء میں شایع ہوئی ہے اظہار کرتا ہے کہ پیشہ ور ارباب بست و کشاد کی تعداد اور اُن کے فرائض اور اختیارات کی روز افزوں ترقی خود سیاسی عمومیت کی ترقی سے کم معنی خیز نہیں ہے۔ نیز وہ یہ کہتا ہے کہ "ہمارے نظام حکومت کا اس طرح ذکر کرنا کہ اس غیر معمولی ترقی سے اس پر کوئی اثر نہیں پڑا بے معنی ہے"[1]۔ اس میں ذرہ برابر شبہہ نہیں ہے کہ نظم و نسق کی ترقی سے ارتقائے دستور پر بہت گہرے اثرات پڑے ہیں۔ اس ترقی کا باعث کچھ تو آبادی کی کثرت نیز تجارت اور صنعت و حرفت کی توسیع ہے لیکن اس کا اصل باعث امور مملکت کی توسیع ہے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ حکومت کے ذمے

[1] - رامزے میور "برطانیہ کا طریق حکومت" نیویارک ۱۹۳۰ء - ۵۳ - ۵۴

جدید اور پیچیدہ کام آپڑے اور حکام کو بلند پایہ فنی اور مخصوص معلومات حاصل کرنا پڑیں
خزانہ۔ محکمۂ خارجہ اور محکمہ مستعمرات جیسے پرانے عاملانہ محکمے اس وقت اسقدر
غیر معمولی منظم حالت میں پائے جاتے ہیں جو آج سے سو سال پہلے نہیں تھے۔
اس کے علاوہ کئی جدید محکمے پیدا ہو گئے۔ انیسویں صدی کے اوائل میں ایسے
محکمے نہیں تھے جو اس زمانے کی وزارت صحت۔ وزارت مزدوران۔
وزارت نقل وحمل۔ وزارت تجارت اور ماہی گیری، وزارت فضائی اور
مجلس تجارت اور تعلیم کے فرائض انجام دیتے۔ ایک ایسے شخص کے الفاظ میں
جو نظم ونسق کا جید عالم ہے "مملکت ایک صدی میں اس مملکت سے جو صرف
ایک جوان کو توالی کی حیثیت رکھتی تھی ترقی کر کے اس درجے پر پہنچ گئی کہ وہ اب
ایک دایہ۔ طبیب، دواساز، محسن۔ رہبر۔ فلسفی اور از مہد تا لحد ایک ہمدرد
کی حیثیت رکھتی ہے" اور جوں جوں کام بڑھتے گئے یہ تجربہ پیدا ہوا کہ قوانین بغیر
انتظامی کارندوں کے بے کار ہیں"[۱]

**اٹھارھویں صدی کا نظم ونسق۔** اٹھارھویں صدی میں برطانیہ عظمی
میں زندگی کے طور وطریق آج کل کے مقابلے میں بہت زیادہ سیدھے سادے
تھے اور حکومت کے کاروبار کا دائرہ بہت محدود تھا۔ معاشرے میں ابھی تک
زرعی عنصر غالب تھا اور موجودہ صناعیت کے مسائل نہیں پیدا ہوئے تھے۔ اس میں
کوئی شک نہیں کہ محاصل کی جمع بندی اور تجارتی ضابطوں کے انصرام کے لیے
کثیر حکام کی خدمات کی ضرورت تھی لیکن حکومت کو ان امور سے کوئی سروکار
نہ تھا جیسے تعلیم۔ صحت عامہ، کارخانوں کی تنظیم۔ معدنیات اور نقل وحمل نیز
ایسا انتظام جس سے مزدوروں کی بیماری اور بے روزگاری سے بچاؤ ہو سکے۔
نہ اس معمولی کام کے علاوہ جو ڈاک خانے انجام دیتے ہیں حکومت نے براہ راست
کاروبار میں حصہ لیا۔ سول ملازموں کی ایسی بڑی جماعت کی ضرورت نہ تھی
جیسے اب ہوتی ہے ملک کی مرکزی اور مقامی دونوں حکومتیں ناتجربہ کار حکام کے

---

۱۔ سر جوشا اسٹامپ "مالیات اور حکومت کے موجودہ مسائل کا مطالعہ" ۳۱

ہاتھ میں ہوتی ہیں۔ پارلیمنٹ کو اپنے قوانین کے نفاذ کے لئے بڑی حد تک ناظمان امن اور دوسرے مقامی حکام پر بھروسا کرنا پڑتا تھا اور یہ لوگ تنخواہ یاب پیشہ ور حکام نہیں ہوتے تھے اور نہ ان کے متعلق کوئی اہلیت اور کارکردگی ضروری سمجھی جاتی تھی۔ اب اگر نظم ونسق کمزور اور غیر کارکردہ ہوتا تھا تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔

جہاں تک مرکزی حکومت کا تعلق ہے اور اس باب میں صرف اسی سے بحث ہوگی۔ نظم ونسق وزرا کی ایک جماعت چلاتی تھی یا ان کی نگرانی میں چلتا تھا۔ یہ وزرا جو آج کل کے مقابلے میں تعداد میں بہت کم ہوتے تھے عاملانہ محکموں کی صدارت کرتے تھے۔ ماتحت حکام اور اہلکار ان کی مدد کرتے تھے۔ یہ وزرا سیاسی اور فریقانہ رہنما ہوتے تھے جو کسی انتظامی قابلیت یا ان محکموں کے فرائض کے متعلق جن پر یہ صدر بنائے جاتے تھے خاص معلومات کی وجہ سے خدمات حاصل نہیں کرتے تھے بلکہ اپنی ثروت سیاسی شخصیت اور خاندانی اثر، پارلیمنٹ کی کامیابی فریقانہ خدمات اور شاہی عنایات سے خدمات حاصل کرلیتے تھے۔ ذیلی خدمات کے تمام تقررات جن کی غرض سیاسی اور فریقانہ ہوتی تھی اسی مربیانہ طریق کے تحت جو اس وقت جاری تھا ہوتے تھے اور اس کا مقصد اراکین پارلیمنٹ اور انتخاب کنندگان کو متاثر کرنا اور سرفراز کرنا ہوتا تھا اور جو لوگ مامور ہوتے تھے ان کی ذاتی قابلیت، یا تو بالکل نہیں دیکھی جاتی تھی یا بہت کم دیکھی جاتی تھی یہ کہا جاتا ہے کہ سول خدمات ایک سکۂ جاریہ تھا جس کے بدلے بڑے سیاسی فریق اور خاندان پارلیمنٹ میں تائید اور انتخاب میں رائیں حاصل کرتے تھے۔ اکثر تو لاخدمت منفعت بخش عہدے ایسے تھے کہ جو لوگ ان پر فائز ہوتے تھے ان کو کوئی سرکاری خدمت انجام دینی نہیں پڑتی تھی۔

اٹھارھویں صدی میں اس بات کی کوشش کی گئی کہ وہ ناجائز اثر جو اس زمانے کی حکومت اپنے مربیانہ طریقے سے دارالعوام اور انتخاب کنندگان پر ڈالتی تھی کم کیا جائے گو اصلاح کرنے والوں کو عام طور پر اس بات سے

دلچسپی نہ تھی کہ حکام کی قابلیت اور کارکردگی میں بھی اضافہ ہو۔ ۱۶۸۸ء کے انقلاب کے بعد ہی ان قوانین کا سلسلہ شروع ہو گیا جن کی رو سے عہدہ داروں کے مختلف طبقے دار العوام سے خارج کر دیے گئے اور یہ انیسویں صدی تک جاری رہا۔ قانون تعین جانشینی میں ایک دفعہ یہ بھی وضع کی گئی تھی کہ "ہر وہ شخص جو کسی خدمت پر فائز ہو یا بادشاہ کے تحت کوئی منفعت بخش جائداد رکھتا ہو یا بادشاہ سے کوئی وظیفہ حاصل کرتا ہو رکن دار العوام کی خدمت انجام نہیں دے سکتا" لیکن عملی جامہ پہننے سے پہلے ہی یہ منسوخ ہو گیا اور مربیانہ طریق بہت زمانے تک دار العوام کی الٹ پھیر کا ایک پرزور ذریعہ بنا رہا۔ اگر صرف ایک مثال لی جائے تو وہ ایوان جو ۱۷۶۱ء میں منتخب ہوا تھا کافی ہے۔ اس میں تقریباً ۵۰ وزرا اور دیگر حکام تھے۔ ۵۰ حکام دربار۔ ۵۰ لاخدمت عہدہ دار۔ ۵۰ سے زیادہ حکام فوج اور بحریہ۔ تقریباً ۴۰ حکومت کے ٹھیکہ دار اور ۵ء۱ خفیہ خدمت کے وظیفہ یاب تھے۔ چنانچہ ۵۵۸ کی مجموعی رکنیت میں ان کی تعداد ۲۵۰ تھی۔ یہ سمجھنا صحیح نہیں ہے کہ حکومت فرداً فرداً ان ۲۵۰ اراکین کی غیر متزلزل جانبداری پر بالکلیہ منحصر تھی لیکن ایسا کبھی نہیں ہوا کہ ان اراکین کی ایک بڑی تعداد نے حکومت کے مسلک اور تجاویز کی مخالفت کی ہو۔ اس کے علاوہ بقیہ ۳۰۰ اراکین میں جو غیر متعلق تھے اکثر ایسے تھے جو ملازمت اور دوسری عنایات کی وجہ سے جو ان کے اعزہ، احباب اور اہل حلقہ پر مبذول ہوتے تھے یا خود اپنے انتخاب کے لئے حکومت کے ساتھ احسان مندی کے بندھنوں میں جکڑے ہوئے تھے۔ اس لحاظ سے یہ کوئی تعجب کی بات نہیں کہ اٹھارھویں صدی میں کوئی وزارت محض اس بنا پر کہ دار العوام نے اپنا اعتماد اٹھا لیا بہت ہی شاذ و نادر مستعفی ہوتی تھی۔ ایسا صرف تین مرتبہ ہوا تھا ۱۷۸۲ء کے وضع شدہ ایک قانون سے جس کا زیادہ تر باعث اوسند برک تھا۔ دار العوام سے حکومت کا اثر گو پوری طور پر نہیں تو بہت کچھ گھٹ گیا۔ اس قانون سے بہت

لہ - ال - بی - نیمیر - انگلستان انقلاب امریکہ کے زمانے میں ۲۵۷ - ۲۶۲

سرکاری اور درباری حکام خارج کردیے گئے۔ ایک دوسرے قانون سے جو اسی سال وضع کیا گیا حکومت کے ٹھیکہ دار ایوان سے خارج کردیے گئے۔ مختلف اوقات ملازمین حکومت کے مختلف طبقات خارج کئے گئے اور آج کل تو یہ اخراج تمام جماعت سول ملازمین پر عاید ہوتا ہے۔

اراکین پارلیمنٹ کا انتخاب حاصل کرنے کے لئے جو وزارت کی تائید کرتے تھے انھیں عہدے دھڑلے سے دیے جاتے تھے اور یہ بات قابل لحاظ ہے کہ اٹھارھویں صدی کے دوران میں ایسا کوئی واقعہ نہیں ملتا کہ کوئی عام انتخاب موجود الوقت حکومت کے مخالف ثابت ہوا ہو۔ قانون حقوق کے ایک ضابطے میں اس امر کا اظہار کیا گیا ہے کہ اراکین پارلیمنٹ کا انتخاب آزادانہ ہونا چاہئے لیکن ان چیزوں کی صراحت نہیں ہوئی جو اس آزادی کا سر توڑتی تھیں اور حقیقت یہ ہے کہ اکثر حلقوں میں ایک مدت تک انتخاب ان اثرات کے تابع رہا جو انتخاب کنندگان اور برو کے مربیوں پر مربیانہ ذرائع سے پڑتے تھے۔ لارڈ راکنگھم نے جب وہ ۱۷۸۲ء میں وزیر اعظم ہوا تھا کہا تھا کہ ۷۰ برو میں انتخابات کا فیصلہ صرف عہدہ داران مال کی رایوں سے ہوتا ہے۔ اس سال ٹپے کے عامل اور وہ عہدہ دار جو کروڑ گیری اور چنگی وصول کرنے کے لئے مامور ہوتے تھے ایک قانون پارلیمنٹ کے ذریعے رائے دہی سے محروم کردیے گئے اور ۱۸۶۸ء تک یہ حلقۂ انتخاب سے خارج رہے۔ ۱۸۳۲ء کے قانون اصلاح نے ایسے کئی برو منسوخ کردیے جو حکومت کے زیر اثر تھے یا مربیان برو کے اور یہ حکومت کی تائید کرتے تھے اور اس طرح سے انتخابات پر جو وزارتی اثرات پڑتے تھے وہ بڑی حد تک گھٹ گئے گو ایسے تقررات جو سیاسی اغراض کے لئے ہوتے ہیں باقی رہے۔ ایسا عملدرآمد کہ جب ایک فریق دوسرے کی جگہ آئے اور حکومت اپنے ہاتھ میں لے لے تو عہدہ داروں کو یک لخت برخاست کردے جس کو امریکہ میں "طریقۂ رشوت" کہتے ہیں انگلستان میں نہیں قائم ہوا۔ لیکن بالعموم یہ ہوتا ہے کہ خالی جائدادوں پر اہل فریق کے تقررات ہوتے ہیں اور وہ اراکین پارلیمنٹ جو برسر حکومت فریق سے تعلق رکھتے ہیں اپنے حلقوں کے لوگوں کو عہدوں پر نامزد کرتے ہیں ۱۸۲۹ء میں

ڈیوک آف ولنگٹن نے سر رابرٹ پیل کو ایک شکایتی خط لکھا تھا اور اس میں یہ شکایت تو نہ تھی کہ مربیانہ طریق نہ ہونا چاہیئے بلکہ یہ شکایت تھی کہ مربیانہ طریق سے خانگی اراکین فائدہ اُٹھاتے ہیں نہ کہ حکومت۔

پچھلے سو سال میں اور خصوصاً پچھلے تین یا چار عشرات کے دوران میں یہ نظم و نسق کی جو ترقی ہوئی وہ زیادہ تر ان قوانین کی شکل میں ظاہر ہوئی جو موجودہ صنعتی زندگی کے معاشرتی مسائل کو سلجھانے کے لئے وضع کئے گئے تھے۔ اُنیسویں صدی کے نصف اول میں اور خاص طور پر ۱۸۳۰ء کے بعد معاشرے کی تعمیر جدید کی بنیاد ڈال دی گئی۔ اور اس سے فرائض حکومت اور انتظامی جدوجہد میں توسیع کرنی پڑی۔ لیکن ۱۸۳۰ء کے بعد آیندہ کم و بیش تیس سال تک عام خیال یہ تھا کہ عوام الناس کی فلاح و بہبود پیدا کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ افراد کی آزادی سے تمام قیود اٹھا دیے جائیں نہ کہ حکومت کے ضابطے بڑھا دیے جائیں۔ اس زمانے کی رائے عامہ جو ملک پر چھائی ہوئی تھی اور جس کا قانون سازی پر اثر پڑتا تھا وہ بہت بڑے مصلح قانون جرمی بنتھم کی تعلیمات سے بہت زیادہ متاثر تھی جس کا نصب العین یہ تھا کہ "زیادہ سے زیادہ تعداد کی زیادہ سے زیادہ مسرت" چونکہ بنتھم اور اس کے متبعین جو افادیین کہلانے لگے تھے اس بات کے معتقد تھے کہ بالعموم ہر فرد خود اپنی مسرت کا اچھا تنا سا ہو سکتا ہے اس لیے یہ لوگ اس بات کو پسند کرتے تھے کہ ہر فرد کو زیادہ سے زیادہ آزادی ملنی چاہیئے اور اس حد تک ملنی چاہیئے کہ وہ دوسروں کی آزادی سے متصادم نہ ہو اور اوائل عہد وکٹوریہ کے اکثر مصلح خواہ وہ اپنے کو بنتھمی کہتے ہوں یا نہ ہوں انفرادی ضرور تھے اور قانون کے تمام شعبوں میں جو جو اصلاحیں کی گئیں اِن کا عام رجحان یہ تھا کہ آزادی کا دائرہ وسیع تر ہو۔

**اجتماعیت کی ترقی۔** لیکن انیسویں صدی کے تیسرے ربع میں "اصول عدم مداخلت" کے ساتھ ایسا اعتقاد کہ وہ زیادہ سے زیادہ مسرت حاصل کرنے کا ذریعہ ہے بہت کچھ گھٹ گیا اور مصلحین کی نظر روز بروز حکومت پر پڑنے لگی کہ وہ معاشرتی حالات کی اصلاح کرے۔ وہ اصول جو اجتماعیت

کہلاتا ہے۔ انفرادیت کا اس طرح قائم مقام ہوگیا کہ وہ رائے عامہ کی زبردست رو ہوگیا۔ اجتماعیت کی اس طرح تعریف کی جاتی ہے "یہ وہ شعبۂ خیال ہے جو مملکت کی مداخلت کو خواہ اس سے انفرادی آزادی کو تھوڑا بہت نقصان ہی کیوں نہ پہنچے اس وجہ سے ضروری خیال کرتا ہے کہ عوام الناس کو اس سے فائدہ پہنچے۔"[1] جن اسباب سے یہ تبدیلی رائے ہوئی ہے وہ بہتیرے ہیں خود اس زمانے میں بھی جبکہ ابھی انفرادیت زوروں پر تھی موجود الوقت معاشرتی حالات کے ایسے نقاد موجود تھے جو "عدم مداخلت" سے انکار کرتے تھے اور معاشرتی انصاف کی خاطر حکومت کی مداخلت کا پرچار کرتے تھے کیونکہ یہ بات واضح ہوچکی تھی کہ "انفرادی آزادی" اور "اپنی آپ مدد" کی تعلیم عوام کو فلاکت و افلاس سے نجات نہیں دلا سکی۔ کارخانوں سے متعلق جو سب سے پہلے قوانین تھے تو ان سے اجتماعیت کا انفرادیت پر غلبہ معلوم ہونے لگا۔ انیسویں صدی کے تیسرے ربع میں تجارتی اتحادیت کی ترقی ہوئی اور اس سے مہارت طلب تجارتوں میں مزدوروں کے ہاتھ پیر مضبوط ہوئے اور ۱۸۶۷ء کے قانون اصلاح سے ان کو بہت کچھ سیاسی زور حاصل ہوگیا جو انھیں اس سے پہلے کبھی حاصل نہیں ہوا تھا۔ "عدم مداخلت" کے زمانے کی اصلاحیں سب طبقۂ اعلیٰ اور متوسط کا کام تھا اور ان پارلیمنٹوں کا کام تھا جن پر یہ طبقے حاوی تھے۔ لیکن مزدور بہ حیثیت ایک طبقے کے انفرادی نہیں ہوئے۔ تجارتی اتحاد ان کو اجتماعی کام کے فائدے بتانے لگے اور یہ لوگ متوسط طبقے سے زیادہ حکومت کو اپنی امیدوں کا مرکز سمجھنے لگے تاکہ معاشرتی بہبود کے لئے ذرائع اختیار کیے جائیں۔ انیسویں صدی کے اختتام سے پہلے تجارتی اتحاد کے حلقوں میں اشتراکی تعلیم بہت سرعت کے ساتھ ترقی کرنے لگی اور خود طبقۂ متوسط میں سے بہت سوں کو اپنا ہمخیال بنالیا۔ انیسویں صدی کے آخری عشرے میں تجارتی اتحادیت سے ایک اشتراکی سیاسی فریق یعنے ایک جداگانہ لیبر فریق پیدا ہوگیا اور بیسویں صدی کے

---

[1] اے وی ڈیسی۔ انیسویں صدی کے دوران میں قانون اور رائے عامہ کے درمیان تعلقات۔ دوسری طبع ۲۹۔

اوائل میں ایک لیبر فریق قائم کردیا گیا جس کی تنظیم بہت بگڑی ہوئی تھی ۱۹۰۶ء کے عام انتخاب میں اس فریق نے دار العوام کی کوئی انتیس نشستیں حاصل کرلیں اور لبرل فریق جو عین اس انتخاب سے پہلے برسر اقتدار ہوا تھا ایک ایسے پیشنامہ کا پابند ہوگیا جو ایک کامل معاشرتی تعمیر پر مبنی تھا چنانچہ ۱۹۰۶ء سے ۱۹۱۴ء تک جب کہ جنگ عظیم چھڑ گئی ایک ایسا زمانہ ہے جس میں اس قدر جلد اجتماعی اصلاحیں ہوئیں جن کی پہلے نظیر نہیں ملتی۔ جنگ کی ضروریات سے حکومتی کاروبار کا دائرہ بہت وسیع ہوگیا یعنے جدید عاملانہ محکمے اور انتظامی ادارے قائم ہوگئے۔ اکثر پرانے محکموں کا کام بہت پھیل گیا اور سول ملازموں کی تعداد میں غیر معمولی اضافہ ہوا اور نظم ونسق کے پھیلنے کی وجہ سے خرچ بھی بڑھ گیا، نتیجہ یہ ہوا کہ ملک کی حکومت اس قدر "دفتریت" کے ہاتھ میں آگئی کہ اس کے پہلے نہ تھی۔ اگرچہ صلح ہوتے ہی جنگ کے زمانے کی ہوتتی تنظیمیں ختم تو ہوگئیں لیکن اس کے برخلاف مابعد جنگ تنظیم جدید کا کام جاری رہا تو اس کے لئے حکومت کی مداخلت اور نگرانی اور بڑھ گئی۔

**"دفتریت" کی ترقی۔** اس کے علاوہ حکومت نے اپنے کو عام بہبودی کی خاطر صنعت وحرفت کے ضابطوں اور معاشرتی تعلقات تک محدود نہیں رکھا بلکہ وسیع پیمانے پر خود کاروبار میں حصہ لیا۔ ڈاک خانوں کے ذریعے جہاں اس وقت مجموعی تعداد میں سے آدھے سے زیادہ سول ملازم مامور کئے جاتے ہیں حکومت نہ صرف خطوط اور پارسل پہنچاتی ہے بلکہ تار اور ٹیلیفون کا بہت بڑا کام انجام دیتی ہے اور سیونگ بنک چلاتی ہے۔ ایک سرکاری ادارہ جس کو مرکزی مجلس برق کہتے ہیں برقی رو خریدتا اور بیچتا ہے اور ایک دوسرا ادارہ جس کو مجلس نشر برطانیہ کہتے ہیں ایک سرکاری اجارے کے طور پر نشر کا انتظام کرتا ہے۔

زمانۂ حال کے مولف جو حکومت انگلستان پر روشنی ڈالتے ہیں وہ مستقل سول خدمات کا جس کو بعض اوقات "دفتریت" کہا جاتا ہے اور جس کا حکومت میں جو حصہ ہے بہت زور دیتے ہیں۔ مثال کے طور پر پروفیسر آگ

کہتے ہیں کہ "گو اس کا حصہ وزارت سے بہت کم ہے لیکن سچ تو یہ ہے یہ کم اہم نہیں ہے۔" اور مسٹر رامزے میور کہتے ہیں کہ "یہ ہمارے نظام حکومت میں بہت پرزور اور قومی عنصر ہو گیا ہے۔ گو قانون کی نظر میں اس کے ہاتھ میں کوئی باضابطہ اقتدار نہیں ہے۔" اوائل بیسویں صدی کی اصلاحی قانون سازی سے منتقل سول سروس پر جو اثرات پڑے ہیں اس کو مسٹر سڈنی لو نے ۱۹۱۳ء میں اس طرح بیان کیا تھا۔ اپنی کتاب "حکومت انگلستان" کی جدید اشاعت کے مقدمے میں وہ کہتا ہے:۔

آخری عشرے میں ایک جدید "دفتریت" کی تخلیق ہو گئی جس کی فوج میں انسپکٹر اعداد و شمار کے حکام محصول وصول کرنے والے۔ فہمائش کرنے والے۔ مالیت کا تعین کرنے والے اور اہلکار شامل ہیں۔ انگریز ہمیشہ اس "سرکاریت" سے بدگمان رہے ہیں ......... سول ملازم خواہ وہ مرکزی ملازم ہو یا بلدی کبھی قابل تحسین اور خوشنودی نہیں سمجھا گیا بلکہ ایک ضروری برائی سمجھا گیا۔ تاہم اس حکومت دفتری کی تعداد اور اس کے متعدد فرائض کا زیادہ ہونا ضروری تھا اور اس کی پہلے سے پیشبندی کی گئی تھی۔ جو حکومت تحتانی اور وسطانی تعلیم کی نگرانی کرتی ہے۔ بوڑھوں کے وظایف فراہم کرتی ہے۔ بیمے کے غیر معمولی کاروبار انجام دیتی ہے۔ صنعتی آبادی کے ایک بڑے حصے کو طبی امداد دیتی ہے ملک کی ارضی جائدادوں کی پیمایش اور تعین مالیت کرتی ہے، اور اوارات مزدوران کا انتظام کرتی ہے ظاہر ہے کہ اس کے لئے ملازمین کا ایک بہت بڑا طبقہ ضروری ہے۔ جس طرح موجودہ حالات میں پیشہ ور سیاس پیدا ہوئے اس طرح کسی نہ کسی قسم کے پیشہ ور صاحبان نظم و نسق کا پیدا ہونا ضروری تھا۔"

**سول سروس کی اصلاح۔** جو حکام ان حالات میں مامور کئے جاتے تھے

---

لہ۔ حکومت انگلستان اور سیاسیات ۲۰۷

سلہ۔ "برطانیہ پر کس طرح حکومت ہوتی ہے" ۶۶

جو اٹھارھویں اور اوائل انیسویں صدی میں پائے جاتے تھے وہ کام انجام نہیں دے سکتے تھے جو موجودہ برطانوی سول سروس کے اوپری مدارج میں انجام پاتا ہے۔ اس لیے انیسویں صدی کے اوائل میں ایک تحریک شروع ہوئی جس کا منشا یہ تھا کہ حکام کی اہلیت بہتر ہو۔ ۱۹۲۰ء میں ایک ضابطہ یہ اختیار کیا گیا کہ کروڑ گیری کی بڑی خدمات چھوٹی خدمات سے ترقی دے کر پر کی جائیں اور دس سال کے بعد یہ ترقی عام طور پر مسدود کردی گئی کہ یہ فریقانہ اسباب سے نہ ہو۔ ۱۸۳۰ء اور ۱۸۵۰ء کے درمیان تمی محکموں میں اس بات کا انتظام کیا گیا کہ خدمات کے لیے جو امیدوار ہوں ان کا امتحان لیا جائے تاکہ اس ذریعے سے نااہل لوگوں کا تقرر نہ ہوسکے گو کھلے امتحان مقابلہ کا نظام جس کی بنتھم نے تجویز کی تھی اب تک اختیار نہیں کیا گیا۔ جن امیدواروں کا امتحان لیا جاتا ہے ان کی نامزدگی ابھی مربیانہ طریق سے عمل میں آتی ہے۔ جس طریق کو "نظام اہلیت" کہتے ہیں اور جو کھلے امتحان مقابلہ پر مبنی ہے سب سے پہلے ۱۸۵۴ء میں ہندوستان کی سول سروس میں اختیار کیا گیا اور یہ زیادہ تر مکالے کی محنت کا نتیجہ تھا جو ہندوستان میں ایک بڑی خدمت پر فائز تھا اور جس کو ہندوستانی نظم و نسق کی اصلاح سے گہری دلچسپی تھی۔ اسی اثنا میں گلاڈسٹن جو اس زمانے میں وزیر مال تھا ایک کمیشن جس میں سر اسٹافورڈ نارتھ کوٹ اور سر چارلس ٹریویلن تھے اس غرض سے مقرر کی کہ وہ سول سروس کی تنظیم کی تحقیق کرے۔ آخر الذکر مکالے کا بہنوئی تھا اور یہ بہت زمانے سے اصلاح سول سروس میں دلچسپی لیتا تھا اور اس وقت مستقل معتمد خزانہ تھا اس کمیشن کی رپورٹ ماہ نومبر ۱۸۵۳ء میں پیش ہوئی۔ اس کو وہ بنیاد سمجھنا چاہیے جس پر برطانیۂ عظمیٰ کی موجودہ سول سروس کی تعمیر کی گئی ہے۔ مامورین نے اس بات کا اظہار کیا کہ ملک کی حکومت بغیر کارکردہ مستقل حکام کے نہیں چلائی جاسکتی جن کی حیثیت ایسی ہو کہ وہ وزرا کے پیچھے تو ہوں ......... لیکن ان میں ایسی خود کفیل خود اختیاری۔ سیرت قابلیت تجربہ ہو جس کی مدد سے وہ ان کو جو وقتاً فوقتاً ان کے اوپر مامور کیے جائیں مشورہ اور مدد دے سکیں اور ایک حد تک

ان پر اثر ڈال سکیں" اس رپورٹ کی بنیادی سفارش یہ تھی کہ میعادی کھلے امتحانات مقابلہ ہوں جن کے ذریعے سے سول سروس کا تقرر عمل میں آئے اور ان کے علاوہ نظم و نسق کے اس امتیاز کے مطابق جو ذہنی اور میکانی کام ہوتا ہے مختلف قسم کے اور امتحانات رکھے جائیں۔ مامورین نے اس بات پر زور دیا کہ اعلیٰ سول خدمات کے لئے، اس بات کی کوشش کرنی چاہئے کہ امتحان مقابلہ کے ذریعے اچھے ہونہار نوجوان "تعلیم کے اسی اونچے معیار سے حاصل ہوں جو ملک میں ہے" اور جو امیدوار امتحان میں کامیاب ہو جائیں ان کو اس بات کی اجازت ہونی چاہئے کہ وہ اپنے درجہ کامیابی کے مطابق اپنی پسند کے محکموں میں داخل ہوں۔ مامورین کا خیال تھا کہ امتحانات کا انتظام اور نگرانی محکموں کے ہاتھ میں نہ ہونا چاہئے بلکہ وہ چاہتے تھے کہ ایک مرکزی مجلس امتحان ایسی قائم کی جائے جس میں ارباب تعلیم اور ایسے اشخاص شریک ہوں جو سرکاری کاروبار سے واقف ہوں اور اُن کی امداد ہو یہ رپورٹ ایسے حلقوں میں پسند کی گئی جن کے دل دکھے تھے اور عمومی جذبہ رکھتے تھے لیکن جو لوگ اس موجودہ نظام سے فائدہ اٹھاتے تھے اور وہ جو کسی نہ کسی وجہ سے تبدیلی کے مخالف تھے اس تجویز کو عہدہ داروں کے تقرر میں عنایت کی جگہ اہلیت آنی چاہئے بری نظر سے دیکھنے لگے۔

حکومت نے دیکھا کہ مامورین کی تمام سفارشوں کو یک لخت اختیار کرنا ضروری نہیں ہے۔ ایک حکم کونسل مجریہ ۲۱ مئی ۱۸۵۵ء کے ذریعے ایک سول سروس مامور یہ جو تین اراکین پر مشتمل تھی اس غرض سے قائم کی گئی کہ یہ اُن اشخاص کی جانچ کرے جو سول سروس کی چھوٹی خدمات کے لئے نامزد ہوئے تھے۔ لیکن کھلے مقابلے کا انتظام تو نہیں کیا گیا بلکہ کئی سال تک یہ ہوا کہ تقررات کچھ مربیانہ طریق اور کچھ محدود مقابلے کے ذریعے عمل میں آئے۔ دار العوام کی ایک منتخب کمیٹی نے ماہ جولائی ۱۸۶۰ء میں یہ رپورٹ پیش کی کہ گو حکم کونسل سے بعض دیرینہ برائیاں مسدود ہو گئی ہیں لیکن اس حکم سے اکثر گڑبڑی کی جاتی ہے اور اس حکم کے مطابق جو مقابلے رکھے جاتے ہیں وہ بڑی حد تک جھوٹے ہوتے ہیں۔ یہ کمیٹی کھلے مقابلے کی موئد تھی لیکن صرف قریب کے

زمانے کے لئے' اس نے صرف اس سفارش پر اکتفا کیا کہ محدود مقابلہ ہو لیکن وہ اصلی اور موثر ہو۔ حکومت نے اس کی سفارشیں منظور کرلیں اور آئندہ دس سال تک سول سروس کی بھرتی بڑی حد تک اس طرح ہوئی کہ نامزدہ امیدواروں کا امتحان مقابلہ لیا گیا۔ ایک حکم کونسل مجریہ ۴ جون ۱۸۷۰ء کے ذریعے کھلا امتحان مقابلہ چند مستثنیات کے ساتھ لازمی قرار دیا گیا کہ اس کے ذریعے سے ملازمت میں داخلہ ہوگا۔ اس کے بعد کئی ایک شاہی مامور اس غرض کے لئے مقرر کئے گئے۔ کہ سول سروس کی تحقیق کریں اور رپورٹ پیش کریں اور ان کی سفارشوں کی روشنی میں متعدد ترمیمیں اور تبدیلیاں کی گئیں۔ منجملہ ان کے سب سے زیادہ جدید ٹوملن مامور یہ تھا جو ۱۹۲۹ء میں مقرر ہوا اور ۱۹۳۱ء میں اس نے رپورٹ پیش کی تھی۔

ہمیں اس بات کی ضرورت نہیں ہے کہ سول سروس کے تاریخی ارتقا کا پتہ لگائیں لیکن اس کی موجودہ تنظیم اور فرائض سے متعلق کچھ نہ کچھ کہنا چاہئے۔ ٹوملن ماموریہ کی رپورٹ میں سول ملازموں کی یہ تعریف کی گئی ہے۔ "یہ شاہی ملازم ہوتے ہیں جو غیر سیاسی حیثیت میں مامور کئے جاتے ہیں اور ان عہدہ داروں کے علاوہ ہوتے ہیں جو سیاسی اور عدالتی خدمات پر فائز ہوتے ہیں اور جن کے مشاہرے بالکلیہ اور براہ راست ان رقوم سے ادا کئے جاتے ہیں، جن کی پارلیمنٹ منظوری دیتی ہے"۔ اس طرح سول سروس کے دائرے سے نہ صرف وزراء یعنی عاملانہ محکموں کے صدر اور پارلیمنٹی معتمدین عادل۔ فوجی اور بحری حکام خارج ہو جاتے ہیں بلکہ مقامی حکومت کے تمام حکام یعنے جوانان کوتوالی اور مدرسین وغیرہ نیز ہندوستان اور مستعمراتی خدمات والے جن کے مشاہرے برطانوی میزانیہ میں شریک نہیں ہوتے خارج ہو جاتے ہیں اس تعریف کے مطابق سول ملازموں کی جملہ تعداد ۱۹۳۱ء میں تقریباً ... ۴۸۵ تھی جن میں تقریباً ... ۱۲۳ صنعتی کارگزار شامل تھے جو کارخانہ ہائے جہاز رسانی مخزن اسلحہ ڈاک خانے اور دوسرے محکموں میں کام کرتے تھے اور تقریباً ... ۱۰۰ دست کار ملازم تھے جو زیادہ تر ڈاک خانوں میں نوکر تھے جیسے ٹیہ رسال

ٹپہ چننے والے۔ تار اور ٹیلیفون میں کام کرنے والے۔ اور تقریباً ۱۸۰۰۰ قاصد۔ حمال۔ چوکیدار اور ہر بابی عورتیں تھیں۔ اس کے علاوہ سول سروس میں متعدد انتظامی اہلکارانہ طبقے اور پیشہ ورعلمی اور فنی طبقے ہیں۔ اور سچ تو یہ ہے کہ انہیں طبقوں کی مدد سے جو حکومت کے مختلف محکموں میں کام کرتے ہیں نظم و نسق کا متنوع اور پیچیدہ کام انجام پاتا ہے۔

سب سے اونچا طبقہ جس کو "اعیان سول سروس" کہا جاسکتا ہے "انتظامی طبقہ" کہلاتا ہے محکمۂ خارجہ، سیاسی اور سفارتی خدمات کے کارکنوں کو خارج کرکے اس میں ۱۹۳۰ء میں کوئی ۱۱۰۰ عہدہ دار تھے۔ ان کا تقرر امتحان مقابلہ کے ذریعے ہوتا ہے جو عورتوں و مردوں دونوں کے لئے کھلا ہوتا ہے بشرطیکہ وہ بائیس اور چوبیس سال کے درمیان ہوں اور دوسرے طبقوں سے ترقی بھی دی جاتی ہے۔ اور امتحان جس میں فنی تربیت کی آزمائش نہیں بلکہ عام استعداد دیکھی جاتی ہے بہت سخت قسم کا ہوتا ہے اور اس میں صرف وہی لوگ پاس ہوتے ہیں جو کسی جامعہ کی آنر ڈگری حاصل کرتے ہیں۔ ان کامیاب امیدواروں کی بڑی تعداد آکسفورڈ اور کیمبرج سے حاصل ہوتی ہے۔ اسی طبقے میں عاملانہ محکموں کے مستقل معتمد، مددگار معتمد، صدر اور نائب صدر داخل ہیں۔

برطانوی حکومت کے جو عاملانہ محکمے ہیں وہ مختلف زمانوں میں قائم ہوئے ہیں اور اس لئے ان کی تنظیم میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ بعض تو ایسے ہیں جو قرون وسطیٰ میں قائم ہوئے ہیں اور بعض جنگ کے بعد وجود میں آئے ہیں۔ ان محکموں کے صدر جو مختلف طریقوں سے موسوم ہوتے ہیں وزرا کی حیثیت رکھتے ہیں۔ مثلاً "وزیر مملکت برائے امور خارجہ" صدر امیر بحریہ۔ صدر مجلس تجارت وزیر صحت۔ ان میں جو لوگ بہت اہمیت رکھتے ہیں وہ وزیر اعظم کی رہنمائی کے تحت کابینہ کے رکن ہوتے ہیں۔ وزرا کے تحت پارلیمنٹی معتمدین ہوتے ہیں جو اپنے صدر کی طرح وزارت کے اراکین ہوتے ہیں گو کابینہ کے اراکین نہیں ہوتے۔ وزرا اور پارلیمنٹی معتمدین دونوں دارالعوام

یا دارالامرا کے اراکین ہوتے ہیں۔ سنہ ۱۹۲۹ء میں مسٹر رامزے میکڈانلڈ نے جو وزارت ترتیب دی تھی اس میں قصر شاہی کے آدھے درجن حکام کے ساتھ باسٹھ اراکین تھے۔ منجملہ ان کے انیس کابینہ میں نشست کرتے تھے۔ وزرا اور پارلیمنٹی معتمدین کے تحت محکموں کے مستقل عہدہ دار ہوتے ہیں۔

**وزرا اور سول ملازم**۔ بعض اہم حیثیتوں سے وزرا اور ان کے ماتحت سول ملازموں کے درمیان ایک تضاد ہوتا ہے۔ پہلی بات یہ ہے کہ اول الذکر کی نوعیت سیاسی ہوتی ہے اور آخر الذکر غیر سیاسی وزرا سیاسی رہنمایان فریق اور پارلیمنٹ کے اراکین ہوتے ہیں اور ان عہدوں پر ان کا تقرر بالعموم انھیں خدمات اور اعزاز کی وجہ سے ہوتا ہے نہ کہ انتظامی قابلیت کی وجہ سے۔ برخلاف اس کے سول ملازمین کو سوائے رائے دہی کے سیاست میں حصہ لینے کی اجازت نہیں۔ وہ پارلیمنٹ سے خارج رہتے ہیں۔ ملازمت میں ان کا داخلہ اور مابعد ترقیاں محض اس صداقت پر ہوتی ہیں کہ یہ اپنی انتظامی قابلیت اور ترقی کا ثبوت دیں۔ چونکہ وزرا رہنمایان فریق ہوتے ہیں اس لئے یہ صرف اس وقت تک اپنی خدمات پر فائز رہتے ہیں جب تک کہ فریق برسر حکومت ہوتا ہے بالعموم وزارت کی تبدیلی سے تمام محکموں کی صدارت بھی بدل جاتی ہے۔ دوسرے الفاظ میں وزرا عارضی ہوتے ہیں۔ اپنے محکموں کا لحاظ کرتے یہ گویا کھیت کی چڑیاں ہوتی ہیں۔ برخلاف اس کے سول ملازمین مستقل ہوتے ہیں۔ یوں تو یہ کہا جاتا ہے اور صحیح کہا جاتا ہے کہ ان کی ملازمت تاج کی خوشنودی پر منحصر ہے لیکن حقیقت میں بغیر کسی بدرویہ کے یہ خدمت سے علیحدہ نہیں کئے جاتے۔ اس طریقے سے ایک وزیر تو اپنے محکمے کے ساتھ نسبتہً تھوڑے عرصے کے لئے یعنے چند مہینے یا چند سال کے لئے وابستہ رہتا ہے برخلاف اس کے ایک سول ملازم اپنی تمام پیشہ ورزندگی وہیں بناتا ہے۔ ان خصوصیات سے ایک اور تضاد پیدا ہوتا ہے۔ متعلقہ محکمے کے کاروبار میں جہاں مختلف جدوجہد ہوتی ہے اور کام خاص معلومات اور تربیت کا طالب ہے

وزیر تو لازمی طور پر نومشق ہوتا ہے جب اس کا تقرر ہوتا ہے تو وہ اپنے محکمے سے متعلق کچھ نہیں جانتا یا بہت تھوڑا جانتا ہے اور جب تک وہ برسر خدمت رہتا ہے اس کو اتنی مہلت نہیں ملتی کہ وہ اپنے محکمے کو زیادہ وقت دے سکے۔ رکن کابینہ اور رکن پارلیمنٹ اور رہنمائے فریق کی حیثیت میں ان کے فرائض اور کاروبار اتنے کثیر ہوتے ہیں کہ اس میں ان کا سارا وقت اور توجہ صرف ہو جاتی ہے۔ محکمے کو چلانے کے لئے جن فنی معلومات کی ضرورت ہوتی ہے وہ سب ان کے سول ملازم بہم پہنچاتے ہیں برطانوی نظام حکومت کو "نومشقوں کی حکومت" کہا جاتا ہے۔ وہ بڑی حد تک گمراہ کن ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ وزرا نومشق ہوتے ہیں لیکن آج محکموں کا تقریباً سب کام سول ملازم انجام دیتے ہیں اور جب وزرا فیصلہ یا تصفیہ کرتے بیٹھتے ہیں تو وہ بالعموم اپنے مستقل معتمدین یا اپنے محکموں کے فنی مشیروں سے مشورہ کرتے ہیں ایک اور تضاد یہ ہے کہ ہر وزیر اپنے محکمے کے ہر کام کا ذمہ دار ہے اور سول ملازم ذمہ دار نہیں ہے۔ اگر محکمے کے کسی کام کی وجہ سے کسی وزیر پر پارلیمنٹ میں حملے ہوں تو وہ ان الفاظ سے اپنی مدافعت کر سکتا ہے کہ وہ کام اس کے ماتحتوں سے یا ان کے مشورے سے ہوا ہے۔ برخلاف اس کے اگر اس کے محکمے کا کام کامیاب ہو تو اس کا سہرا اسی کے سر ہوتا ہے۔ وزرا ہمیشہ خواہ وہ پارلیمنٹ میں ہوں یا منظر عام پر آئیں یا اخبار لکھے جائیں ہمیشہ عام لوگوں کی نظروں میں ہوتے ہیں۔ ان کو مسلسل بولنا پڑتا ہے۔ اس کے برعکس ایک قاعدہ یہ ہے کہ سول ملازم اپنے محکمے کے کام کے متعلق باہر کچھ کہہ سکتے ہیں نہ اپنے کام کے متعلق کچھ خراج تحسین کے طالب ہو سکتے ہیں۔

**نظم و نسق کے کام۔** عاملانہ محکموں میں جو کاروبار انجام پاتے ہیں اس باب میں ان کے پورے تنوع اور حجم کا تمام اظہار تو کجا ان کا خلاصہ بھی دینا ناممکن ہے[1] اس میں کوئی شک نہیں کہ اس کام کا بڑا حصہ ایسا ہے جس کی

[1] ان جلدوں میں جو سلسلہ وہیٹ ہال کہلاتے ہیں اور جن کو سر جیمز مرچنٹ نے شایع کیا ہے

نوعیت روزمرہ کام کی سی ہے لیکن بلند مدارج میں ان کو مہارت طلب معلومات پختہ قوت فیصلہ اور سیاسی گرید کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ بالکل عاملانہ نہیں ہوتا بلکہ اس میں موجودہ قوانین کے نفاذ سے زیادہ کام کرنا پڑتا ہے۔ اس میں انصرام کار اور انتظامی طریقۂ کار اور مسلک کا مطالعہ اور ان کو بہتر سے بہتر بنانے کے ذرایع سوچنا اور مقننانہ مجوزات کی تشکیل بھی شامل ہے محکمۂ مستعمرات کے ایک سمجھدار اور تجربہ کار عہدہ دار نے ایک مرتبہ کہا تھا کہ "ایک کام تو یہ ہے کہ جس طرح کام ہونا چاہئے اس کو اسی طرح کر دیا جائے، دوسرے یہ تجویز کرنا کہ کیا ہونا چاہئے۔ برطانوی حکومت کی روش جو ابتک رہی ہے وہ یہ ہے کہ وہ صرف اول الذکر کام کرتی ہے"۔ یہ ۱۸۳۶ء کے الفاظ ہیں جب کہ اصول عدم مداخلت ہنوز زور دن پر تھا۔ یہ کہنا کوئی مبالغہ نہ ہوگا کہ اب یہ نظم و نسق کا ایک کام اس بات کی تجویز کرنا ہے کہ کیا کرنا چاہئے اور اس کے لئے بلند پایہ معلومات، قوت فیصلہ اور وقت نظر کی ضرورت ہے۔

ارتقائے نظم و نسق کے سلسلے میں دو ترقیاں ایسی ہیں جو بہت کچھ بحث و تمحیص کی باعث ہوئی ہیں اور جو لوگ موجودہ تاریخ دستور انگلستان کا مطالعہ کرتے ہیں ان کو اس پر توجہ کرنی چاہئے اولاً انتظامی قانون سازی ہے جس کو بالعموم مفوضہ قانون سازی کہتے ہیں اور ثانیاً انتظامی عدل گستری ہے۔

**مفوضہ قانون سازی۔** مرکزی حکومت کی تمام قانون سازی کا نسبۃً ایک تھوڑا حصہ ہے جو اس زمانے میں پارلیمنٹ براہ راست انجام دیتی ہے وہ ان گنت قواعد، ضوابط اور احکام جو ذیلی حکام بناتے ہیں اور جن کو پارلیمنٹ نے قانون سازی کے اختیارات عطا کر دیے ہیں وہ حجم میں پارلیمنٹ کے موضوعہ قوانین سے کہیں زیادہ ہوتے ہیں۔ اگر مثال کے لئے صرف ۱۹۲۷ء لیا جائے تو اس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ اختیار قانون سازی کی تفویض کس حد تک پھیل گئی تھی کیونکہ اس میں پارلیمنٹ نے مجملاً تینتالیس عمومی قوانین کے

بقیہ حاشیہ صفحۂ گزشتہ۔ لاتوں مصنفوں نے مختلف محکموں کی تنظیم اور ان کے کام کی تفصیل دی ہے۔

جو اس سال پاس کئے تینتیس قوانین تفویضی بنائے تھے۔ ایسے مفوضہ وضع قوانین بہ سرکاری طور پر ۱۸۹۳ء کے بعد سے اس سلسلۂ مجلدات میں شایع ہوئے ہیں جو قواعد و احکام موضوعہ" کہلاتے ہیں۔ ۱۹۲۶ء سے ۱۹۲۸ء تک بہ شمول ہر دو سنہ قوانین موضوعہ کی تعداد اوسطاً ۵ سالانہ تھی برخلاف اس کے قواعد و ضوابط اور احکام کی تعداد اوسطاً ۱۰۰ اسے زیادہ رہی۔ سر سیسل ٹی کار کے الفاظ ہیں جو اس وقت "قواعد و ضوابط موضوعہ" کا مولف ہے "کتاب قانون موضوعہ اس وقت تک نہ صرف ناقص بلکہ گمراہ کن ہے جب تک اس کو مفوضہ وضع قوانین کے ساتھ نہ پڑھا جائے کیونکہ مفوضہ قواعد اس کی وضاحت کرتے ہیں اور اس کی ترمیم کرتے ہیں"۔ مفوضہ اختیار قانون سازی کے بڑے حامل وزرا ہوتے ہیں گو بعض مرتبہ یہ اختیار پادشاہ بہ اجلاس کونسل کو اور بعض مرتبہ دوسرے اقتدار کو دیا جاتا ہے۔ جب یہ اختیار پادشاہ بہ اجلاس کونسل دیا جاتا ہے تو اس وقت بھی کوئی نہ کوئی وزیر ہی اس کو استعمال کرتا ہے اور حکم کونسل اس کے متعلقہ محکمۂ عاملہ میں مرتب ہوتا ہے۔ موضوعہ احکام کونسل اور محکمہ جاتی ضوابط کے درمیان جو وزرا کے نام سے شایع ہوتے ہیں جو فرق ہے وہ صرف شکل و صورت کا ہے۔ متن کا کوئی فرق نہیں ہے۔

اختیار قانون سازی کی یہ تفویض جو پارلیمنٹ کی طرف سے کی جاتی ہے وہ موجودہ تاریخ انگلستان تک ہی محدود نہیں ہے۔ اس کی بعض مثالیں ٹیوڈر دور میں خصوصاً ہنری ہشتم کے عہد میں بھی پائی جاتی ہیں اور اکادکا مثال اٹھارھویں صدی میں بھی ملتی ہے۔ لیکن انیسویں صدی کے وسط سے پہلے اس کی مثالیں بہت نایاب اور نسبتہً بہت شاذ ہیں[1]۔ یہ پہلے ظاہر کردیا گیا ہے کہ حکومت کے کاروبار بہت مختصر اور سیدھے سادے تھے اور

[1] سب سے پہلے لکھنے والوں میں جنھوں نے حکومت انگلستان پر قلم اٹھایا ہے اور اس پر خاص توجہ کی ہے وہ الفیس ٹاڈ ہے جس نے "پارلیمنٹی حکومت انگلستان" لکھی ہے۔ اس تصنیف کی دوسری اشاعت میں جو ۱۸۸۷ء میں شایع ہوئی ہے ایک باب "قانون سازی بذریعۂ محکمہ جات عامہ" پر ہے۔

حکومت ملک کے لئے جن قوانین کی ضرورت تھی وہ سب پارلیمنٹ خود بنا سکتی تھی۔ مفوضہ قانون سازی کے پھیلاؤ کا سب سے بڑا سبب یہ ہے کہ کاروبار حکومت کا دائرہ وسیع تر ہوگیا۔

یہ معلوم ہوتا ہے کہ اختیار قانون سازی کی تفویض میں پارلیمنٹ نے صرف فوری ضروریات اور سہولت کو مد نظر رکھا ہے۔ اس طریقۂ عمل کی صحیح حقیقت اور اس کے ممکنہ نتائج کا اندازہ نہیں لگایا۔ اس نے کسی عام اصول کی پابندی نہیں کی اس لئے اگر انتظامی قانون سازی میں بدنظمیاں بے آہنگیاں اور برے نقائص پائے جاتے ہیں تو کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔ ایک کمیٹی جس کو "کمیٹی تحقیقات اختیارات وزرا" کہتے ہیں ۱۹۲۹ء میں لارڈ چانسلر نے اس غرض سے منعقد کی تھی کہ وہ مقننانہ اور عدلیانہ اختیارات کی جو وزرا استعمال کرتے ہیں تحقیق کرے۔ اس کمیٹی کا فیصلہ یہ تھا کہ مفوضہ قانون سازی کے نظام میں بشرطیکہ وہ نظام کہا جاسکے جو نقائص پائے جاتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کا بے رکا ارتقا ہوا ہے۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ پارلیمنٹی قانون سازی اور مفوضہ قانون سازی میں بنیادی فرق کیا ہے۔ پارلیمنٹ کا اختیار قانون سازی ذاتی اور قانوناً غیر محدود ہے۔ برخلاف اس کے مفوضہ اختیار قانون سازی خواہ وہ کسی اقتدار کے سپرد کیوں نہ ہوا ہو مشتق ہے اور وہ اس قانون موضوعہ کے الفاظ کا پابند ہے جس کی رو سے یہ اختیار تفویض ہوا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ برطانیۂ عظمیٰ کی عدالتیں تو کسی قانون موضوعہ کے جواز پر انگلی نہیں اٹھا سکتیں لیکن مفوضہ قانون سازی کے جواز پر انگلی اٹھا سکتی ہیں اور اپنا فیصلہ کر سکتی ہیں اور بعض دفعہ یہ فیصلہ کرتی ہیں کہ یہ بے موقع ہے یعنے قانون ساز اقتدار کے اختیار سے متجاوز ہے اور اس لئے غیر مصدقہ ہے۔ گو بعض مرتبہ اختیار قانون سازی ان الفاظ میں تفویض کیا گیا ہے کہ اس سے عدالت کا یہ اختیار استعمال بالکل خارج نہیں کیا گیا تو بہت محدود کردیا گیا ہے۔

اب اس کے بعد ہم اختیارات قانون سے متعلق جو پارلیمنٹ نے عاملہ کے

تفویض کئے ہیں یہ دیکھیں گے کہ اس کی ماہیت اور وسعت کیا ہے اور ان اختیارات کے غلط اور بے ڈھنگے استعمال کے خلاف کیا تحفظات ہیں۔ نیز اس انتظامی قانون سازی کی کیا تنقید اور توصیف ہو سکتی ہے اور اس کی اصلاح کی بابت کیا تجویزیں کی گئی ہیں

**غیر معمولی اختیارات کی تفویض** ۔ جو اختیارات قانون سازی عاملہ کو دیے گئے ہیں ان کی ماہیت اور وسعت کی جانچ پڑتال کا بہتر طریقہ یہ ہے کہ ہم "کمیٹی تحقیقات اختیارات وزرا" کے نقش قدم پر چلیں اور دیکھیں کہ پارلیمنٹ کے اس طریقۂ عمل میں جس کو معمولی اور غیر معمولی طریقۂ عمل کہتے ہیں کیا فرق ہے۔[1] معمولی طرز کی تفویض میں مفوضہ اختیارات کے حدود وضاحت کے ساتھ دکھائے گئے ہیں اور وہ عدالتوں کے ذریعے سے نافذ کئے جا سکتے ہیں۔ اور جس اقتدار کو یہ اختیار تفویض کیا گیا ہے وہ اس بات کا مجاز نہیں ہے کہ وہ اصولی امور یعنے اجرائے محاصل ۔ یا قوانین پارلیمنٹ کی ترمیم کی بابت قوانین بنائے ۔ اگر عمل تفویض ہمیشہ اسی قسم کا ہوتا رہتا تو اس سے غالباً عام بے اطمینانی بہت کم پیدا ہوتی۔ لیکن بعض صورتوں میں غیر معمولی اختیارات دے دیے گئے ہیں اور بہت سوں کی رائے تو یہ ہے کہ بعض اختیارات اس نوعیت اور وسعت کے ہیں کہ ان سے عاملہ کو ایک خطرناک اختیار تمیزی مل جاتا ہے اور افراد ملک کی آزادی کے لئے ایک کھلے خطرے کا باعث ہوتا ہے۔ کبھی کبھی وزرا کو ایک غیر محدود اور غیر مصرح اختیار تمیزی بھی دیا گیا ہے کہ وہ اصولی امور کی بابت قانون بنائیں۔ اس قسم کے تفویض کی ایک مثال ۱۹۳۰ء کے قانون غربا میں پائی جاتی ہے جو وزیر صحت کو اس بات کا مجاز گردانتا ہے کہ وہ غربا کے انتظام کے لئے جس طرح مناسب سمجھے ضابطے بنائے اس جواز کے تحت وزیر مذکور حکمت عملی کے معاملات میں بھی اہم تبدیلیاں کر سکتا ہے۔

[1] رپورٹ کمیٹی تحقیقات اختیارات وزرا۔ ۱۹۳۲ء جو ایچ ایم دفتر سربراہی صادر سے شایع ہوئی ہے۔ ۴۰۶۰۔ ۳۰۔

جنگ عظیم کے بعد چند ایسی مثالیں بھی وجود میں آئی ہیں۔ جن میں
اجرائے محاصل کے اختیارات تفویض کئے گئے ہیں۔ اس کی سب سے نمایاں
صورت ۱۹۳۲ء کا قانون محاصل درآمد ہے جس کا گزشتہ باب میں ذکر کیا گیا ہے
اس کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ "یہ پارلیمنٹ کے وضع کئے ہوئے سب سے اہم
تفویضی قانون میں سے ہے"۔ یہ ایک عام محصول ہے اور اس سے ان تمام اشیا
پر جو سلطنت متحدہ میں درآمد کی جائیں دس فی صدی کا زر کروڑ گیری عائد کرتا ہے۔
اس سے صرف وہ چیزیں مستثنیٰ ہیں جن کی صراحت کردی گئی ہے۔
اس قانون کی ایک دفعہ یہ ہے کہ کمیٹی مشاورتی محاصل درآمد کی سفارش پر خزانہ
اس بات کا مجاز ہوگا کہ خاص نوعیت کی درآمد پر زائد محاصل عائد کرے گو یہ بھی
ضروری ہے کہ خزانے کا ہر حکم جو ان اغراض کے لئے جاری کیا جائے دارالعوام
کے سامنے پیش کیا جائے اور جب تک دارالعوام کی قرارداد سے یہ منظور نہ ہو جائے
ایک مقررہ میعاد کے بعد غیر تعمیلی ہو جاتا ہے۔
پارلیمنٹ کے چند قوانین سے جو ۱۸۸۸ء کے بعد نافذ ہوئے ہیں وزرا
کو یہ اختیار مل گیا کہ ان قوانین کے ضابطوں میں تبدیلی کر سکتے ہیں۔
اختیار قانون سازی کی یہ غیر معمولی عطا کی ایک مثال ۱۹۲۵ء کے "قانون
تعین مالیت و شرح" میں پائی جاتی ہے جس کا "دفعہ ہنری ہشتم" لقب پڑ گیا ہے۔
اس میں اس بات کا تعین کیا گیا ہے کہ "اس قانون کو کسی خاص رقبے پر منطبق کرنے میں
........ یا کسی اور طریقے سے اس قانون کے منشا کو عمل میں لانے میں
کوئی دقت لاحق ہو تو وزیر اپنے حکم سے دقت رفع کر سکتا ہے ........ یا
کوئی ایسی چیز کر سکتا ہے جو اس کے لئے ضروری اور برمحل معلوم ہو ........ تاکہ
مذکورہ دفعات عمل میں آسکیں یا کوئی ایسا حکم اس قانون کے منشا میں اس حد تک
تبدیلی کر سکتا ہے کہ وہ وزیر کو اپنا حکم عمل میں لانے کے لئے ضروری اور برمحل
معلوم ہو"۔ اس قسم کے اختیارات قانون سازی کی تفویض صرف آٹھ یا نو
قوانین موضوعہ میں ملتی ہے جو ۱۸۸۸ء اور ۱۹۲۹ء کے درمیان پاس ہوئے اور
جب یہ وضع ہوئے تو ان اختیارات کے استعمال کے لئے ایک میعاد مقرر

کردی گئی" دفعہ ہنری ہشتم" کے علاوہ پارلیمنٹ نے گاہے ماہے وزرا کو اس بات کا اختیار دیا ہے کہ وہ قانون عطائے اختیار کو چھوڑ کر دوسرے قوانین کے منشا میں تبدیلی کریں۔

بہت سی مثالیں ایسی ہیں جن میں پارلیمنٹ نے یہ ضابطہ بنایا ہے کہ جو ضابطے مفوضہ اختیارات کے تحت بنائے جائیں ان کا وہی اثر ہو کہ گویا وہ قانون عطائے اختیار میں شامل ہیں مثال کے لئے ۱۹۲۷ء کا قانون غربا ہے۔ یہ وزیر صحت کو اس بات کا مجاز گردانتا ہے کہ وہ اختیارات جو اس کو اس قانون کی رو سے ملے ہیں استعمال کرے۔ یعنے "جو ضابطے وہ بنائے گا ان کا اثر وہی ہوگا کہ گویا وہ اس قانون میں شامل ہیں"۔ ایسے تمام ضابطے جو ان اغراض کے لئے جاری کئے جائیں ان کو عدالتیں اسی نظر سے دیکھیں گی کہ گویا وہ خود قانون کے اجزا ہیں اس قسم کے تعین کا مقصد یہ معلوم ہوتا ہے کہ وزرا کے بنائے ہوئے ضابطوں کے جواز پر عدالتیں اعتراض نہ کریں۔ گو عدالتوں نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ اس کا اثر یہ نہ ہوگا۔ اگر قانون میں یہ الفاظ استعمال بھی کئے جائیں تو عدالت کسی ضابطے کو اس صورت میں مصدقہ قرار نہیں دے سکتی جب کہ وہ اس قانون کے منشا کے مطابق نہ ہو جس کے تحت وہ ضابطہ بنا ہے یا وہ اختیار مفوضہ کے دائرے کے تحت نہ آتا ہو۔

بعض قوانین موضوعہ میں یہ چیز بھی ملتی ہے جس کو "ضابطہ ثبوت حتمی" کہتے ہیں اور اس کا صرف مقصد یہ ہوگا کہ عدالتوں کا تمام اثر خارج کر دیا جائے۔ اس کی ایک مثال ۱۹۲۴ء کے قانون آمد و رفت لندن میں ملتی ہے جس کی رو سے وزیر نقل و حمل کو یہ اختیار دیا گیا ہے کہ وہ لندن اور لندن کے باہر آمد و رفت کی بابت ضابطے بنائے۔ اس بات کا تعین کیا گیا ہے کہ "اس شعبے کے تحت جو ضابطے بنیں گے وہ اس بات کا قطعی ثبوت ہے کہ اس کے تمام منشا کو پورا کیا گیا ہے"۔ چند صورتوں میں یہ کیا گیا ہے کہ جو حکم کسی مقامی حکومت کی طرف سے کسی خاص غرض کے لئے مسودے کی شکل میں پیش ہو اور متعلقہ محکمہ حکومت اس کی توثیق کر دے تو یہ توثیق اس

بابت گا قطعی ثبوت ہوگا کہ اس قانون کا منشا پورا کیا گیا ہے۔ حکم قاعدے کے مطابق بنا ہے اور اس قانون کے اختیار کے اندر ہے۔"

**تحفظات۔** مفوضہ اختیار قانون سازی کے غیر معقول اور غلط استعمال کے خلاف تین بڑے تحفظات ہیں۔ سب سے پہلے عدالتی تحفظ ہے جو اصول بطلان کے ساتھ مسلح ہے۔ یعنے اگر کوئی اقتدار جس کو اختیار قانون سازی تفویض ہوا ہے ایسا ضابطہ بنائے جو مفوضہ دائرۂ اختیار سے متجاوز ہو تو وہ غیر مصدقہ ہوگا۔ گو ہم یہ دیکھ آئے ہیں کہ قوانین تفویض میں بعض دفعات اس غرض سے بھی شامل کی گئی ہیں کہ عدالتیں ان ضابطوں کے جواز پر، جو اس قانون کے تحت ہیں اعتراض نہ کر سکیں۔ اس کے علاوہ پارلیمنٹ نے دو تحفظات قرار دی ہیں گو یہ تمام اختیارات مفوضہ پر منطبق نہیں ہوتیں۔ پہلا یہ مطالبہ کہ جو ضابطے اس کے تحت ہیں وہ پارلیمنٹ کے سامنے پیش کئے جائیں اور یہ چیز قوانین تفویضی میں پائی جاتی ہے۔ دوسرے اشاعت کی قید ہے جو قانون اشاعت قواعد مجریہ ۱۸۹۳ء کی رو سے قائم ہوئی ہے۔

جب کوئی قانون موضوعہ ضابطہ سازی کی اجازت دیتا ہے تو وہ اکثر اس بات کا پابند بھی کرتا ہے کہ وہ پارلیمنٹ کے سامنے پیش کیا جائے۔ بعض مرتبہ اس کے ساتھ کوئی مزید قید نہیں ہوتی اور بعض مرتبہ مزید قاعدہ یہ ہوتا ہے کہ اگر ایک مقررہ میعاد کے اندر کوئی ایوان پارلیمنٹ مخالفانہ قرارداد منظور کرے تو وہ ضابطہ منسوخ ہو جائے گا یا کیا جائے گا یا جب تک دونوں ایوان یا دار العوام اس کو منظور نہ کرے وہ ضابطے موثر نہ ہوں گے یا جب تک اس کی بابت منظوری نہ ہو جائے ایک مقررہ میعاد کے ختم ہونے کے بعد یہ موثر نہ ہوں گے۔ اب رہا یہ سوال کہ آیا خاص ضابطے پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہوں گے یا نہیں وہ اس قانون پر منحصر ہے جس کے تحت یہ ضابطے بنے ہیں۔ ایسا کوئی عام قانون نہیں ہے کہ اس قسم کے تمام ضابطے پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہوں۔

**اشاعت کی قید۔** قانون اشاعت قواعد سے نہ صرف اس بات کا

تعین ہے کہ مفوضہ قانون سازی کے اہم شعبے ضابطے بننے کے بعد شایع کیے جائیں بلکہ یہ بھی تعین ہے کہ اِن کی قبل از وقت اشاعت ہو۔ اگر اس قانون کے تحت جسکا منشا ہے کہ ضابطوں کو پارلیمنٹ کے سامنے پیش کیا جائے کوئی ضابطہ مجوزہ ہو جائے تو لندن گزٹ میں کم از کم چالیس دن کی اطلاع دینی چاہئے۔ اور اطلاع میں اس بات کا اظہار ہونا چاہیے کہ مسودۂ ضابطہ کے نقول کہاں دستیاب ہوسکیں گے۔ جہاں تک اس کا عملدرآمد ہے ایک قابل قدر تحفظ ہے۔ کیونکہ اس سے دلچسپی رکھنے والی جماعتوں کو اس بات کا موقع ملتا ہے کہ وہ اپنے خیالات کا اظہار کریں اور تجویزیں پیش کریں اور جو اقتدار ضابطہ بنانا چاہتا ہے اس کو ان تجویزوں پر غور کرنا ضروری ہے۔ لیکن یہ قید ان ضابطوں پر جن کا عمل میں آنے سے پہلے پارلیمنٹ میں پیش ہونا ضروری نہیں ہے اور اِن ضابطوں پر جو خاص معین محکموں کی طرف سے بنتے ہیں اور ان ضابطوں پر جن کا پارلیمنٹ میں پیش ہونا قطعی ضروری نہیں ہے عائد نہیں ہوتی۔

**مفوضہ قانون سازی کی تنقید۔** وہ خاص استدلال جو مفوضہ قانون سازی کے عملدرآمد کو حق بجانب ثابت کرنے کے لئے پیش کئے جاتے ہیں کیا ہیں؟۔ اولاً یہ کہا جاتا ہے کہ پارلیمنٹ اس وسیع انبار قانون سازی پر کافی توجہ نہیں کر سکتی جو موجودہ صنعت زدہ قوم کے لئے ضروری ہوتی ہے جب کہ یہ صنعت زدہ قوم اشتراکی خدمت کے اصول کی پابند ہے کہ یہ حکومت کے ذریعے سے عمل میں آئے۔

اس کے علاوہ ادعا یہ ہے کہ موجودہ قانون سازی کے ایک کثیر حصے کا موضوع اس قدر فنی ہوتا ہے کہ ایک قانون ساز جماعت سے اس کا سلجھاؤ نہیں ہوسکتا۔ پارلیمنٹ صرف عام اصول قائم کرا سکتی ہے اور قانون سازی کی تفصیل تو متعلقہ محکموں کے ماہر اچھی طرح مرتب کر سکتے ہیں۔

مزید براں یہ بات نہ صرف پارلیمنٹ کے لئے مناسب بلکہ ضروری ہے کہ وہ عاملہ کو ناگہانی مواقع میں قانون بنانے کا مجاز گردانے پارلیمنٹ ہمیشہ

نشست نہیں کرتی اور اس کا طریقہ کار عاملہ کے بہ نسبت بہت سست ہے۔ "قوانین مدافعت ملک" کی رو سے جو جنگ عظیم کے دوران میں پاس ہوا تھا پارلیمنٹ نے عاملہ کو بہت وسیع اختیارات دیئے تھے کہ وہ امن عامہ اور مدافعت ملک کی خاطر ضروری ضوابط بنائے۔ چنانچہ ان قوانین کے تحت بہتیری مفوضہ قانون سازی ہوئی۔ سنہ ۱۹۲۰ کے "قانون اختیارات ناگہانی" کی رو سے تاج کو یہ اختیار دیا گیا کہ وہ اعلان شاہی کے ذریعے اس بات کی تشہیر کر سکتا ہے کہ اس وقت ناگہانی صورت حال موجود ہے۔ بشرطیکہ یہ ظاہر ہو جائے کہ "ایک شخص یا ایک جماعت اشخاص ماکولات۔ پانی روشنی یا ایندھن یا ذرائع نقل و حمل کی مداخلت کی صورت میں ایک ایسے فعل کا ایک وسیع پیمانے پر ارتکاب کر جائیں یا ارتکاب کا فوری ڈر ہو جس کا نتیجہ یہ ہو یا ہونے والا ہو کہ قوم یا قوم کا ایک بڑا حصہ لوازم حیات سے محروم ہو جائے۔" جب تک یہ اعلان شاہی جاری ہے بادشاہ بہ اجلاس کونسل کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ قوم کو لوازم حیات بہم پہنچانے کے لئے ضروری ضوابط بنائے۔ لیکن پارلیمنٹ کو اس اعلان سے واقف کرانا ضروری ہے۔ اگر اس وقت پارلیمنٹ کا اجلاس نہ ہوتا ہو تو پانچ روز کے اندر پارلیمنٹ طلب کرلی جائے گی۔ اور جو ضابطہ بنے وہ پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہونا چاہیئے اور وہ سات روز سے زیادہ موثر نہیں رہ سکتا تاوقتیکہ دونوں ایوان اس کے جاری رہنے کے لئے ایک قرار داد منظور نہ کریں۔ اس "قانون اختیار ناگہانی" کی رو سے جو اختیارات عاملہ کو دیئے گئے وہ سنہ ۱۹۲۶ کی عام اسٹرائیک کے موقع پر استعمال کئے گئے تھے۔

اس مفوضہ قانون سازی کا دوسرا فائدہ یہ بتایا جاتا ہے کہ وہ لچکدار ہوتی ہے یعنے اس میں تجربے کی روشنی میں نہایت آسانی اور سرعت کے ساتھ تراشش و خراش ہو سکتی ہے جو پارلیمنٹ کے وضع کئے ہوئے قوانین میں نہیں ہو سکتی۔

مفوضہ قانون سازی کے نقاد اس بات کو بالعموم تسلیم کرتے ہیں کہ

جس طرح یہ قانون سازی انگلستان میں ترقی پا چکی ہے اس کا کچھ نہ کچھ حصہ ہونا ضروری ہے لیکن وہ اس نظام کے مختلف خدوخال میں سخت نقائص بتاتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ مفوضہ قانون سازی صرف فروعات کی حد تک محدود نہیں رہتی ۔ بعض لوگوں کا خیال یہ ہے کہ یہ اس قدر آگے بڑھ گئی ہے کہ اس سے دستوری اصول ٹوٹ جاتے ہیں اور قانون سازی کے میدان میں عاملہ کا خطرناک حملہ ہو رہا ہے ۔ وہ کہتے ہیں کہ جہاں کہیں اس مفوضہ قانون سازی پر پارلیمنٹ کی نگرانی کا انتظام کیا گیا ہے وہ عملاً موثر نہیں ہے اور بعض مرتبہ اختیار قانون اس قدر عمومی اور مبہم الفاظ میں دیا گیا ہے کہ پارلیمنٹ کا صحیح منشا معلوم نہیں ہوتا اور اس طریقے سے عدلیانہ اقتدار بہت کمزور ہو جاتا ہے ۔ اور یہ لوگ ان کوششوں کے شاکی ہیں جو عدالتوں کو مجبور کرنے کے لئے کی گئیں کہ وہ "بے محل" ہونے کا اصول استعمال نہ کریں[۱۵]۔ انگلستان کے میر مجلس عدالت لارڈ ہیوارٹ نے اپنی کتاب میں جو بہت کچھ جاذب نظر ہو چکی ہے یہاں تک کہہ دیا ہے کہ "اس وقت ایک اندرونی عقیدہ موجود ہے اور بعض ملتوں میں تو یہ بہت غالب ہو رہا ہے کہ پارلیمنٹی ادارات اور قانون کی حکومت کی آزمائش کی گئی اور وہ بے حقیقت ثابت ہوئے اور اب محکمہ جاتی حکمرانوں کا وقت آگیا ہے جو فن داں اور ہمدرد ہوں گے اور اس سے بڑھ کر یہ کہ وہ بذات خود قانون ہو جائیں گے۔ برخلاف اس کے اختیارات وزرا پر غور کرنے کے لئے جو کمیٹی بیٹھی تھی اس نے مفوضہ قانون سازی کے تمام موضوع کی کافی تحقیق کی لیکن اس کو اس نقطۂ خیال کی تائید میں جس طرح امیر مجلس نے ظاہر کیا ہے کہ حکام محکمہ جات اپنے لئے شخصی اختیارات حاصل کرنے کے لئے کوشش کر رہے ہیں کوئی ثبوت نہیں ملا۔

[۱۵]۔ لارڈ ہیوارٹ نے اپنی کتاب "جدید حریت" ابواب ۱-۵-۶ میں اور سر جان میریٹ نے اپنی کتاب "آزادی انگلستان کے تہلکے" میں مفوضہ قانون سازی کے مختلف خدوخال پر سخت نکتہ چینی کی ہے۔

مفوضہ قانون سازی کی اصلاح کے سلسلے میں مختلف تجویزیں کی گئیں منجملہ ان کے وہ تجویزیں جو کمیٹی اختیارات وزرا نے پیش کیں زیادہ وقیع ہیں یہ خیال ظاہر کرتے ہوئے کہ مفوضہ قانون سازی ناگزیر ہے اور ضروری تحفظات کے ساتھ مفید مطلب ہے کمیٹی نے یہ بھی رائے دی کہ اس نظام میں خرابیاں ہیں جن کا ازالہ ہونا چاہئے اور ایسے خطرناک رجحانات ہیں جن کا سدباب ہونا چاہئے، چنانچہ کمیٹی نے موجودہ عملدرآمد میں چند مخصوص اصلاحوں کی سفارش کی۔ منجملہ اور اصلاحات کے ایک سفارش یہ تھی کہ جو اختیارات قانون سازی عطا کئے جائیں ان کی پوری صراحت ہونی چاہئے اور دفعہ ہنری ہشتم اور وہ ضابطے جو عدالتوں کو مفوضہ قانون سازی کے جواز کی تحقیق سے روکتے ہیں سوائے چند مستثنیٰ صورتوں کے منسوخ کردیے جائیں“۔ یعنے سوائے چند مستثنیٰ صورتوں کے قانون تفویض کے الفاظ میں کوئی ایسی چیز بلکہ اس شبہہ کا اظہار ہی نہ ہونا چاہئے کہ عدالتیں کسی خاص صورت میں کہ آیا کسی وزیر نے اپنے دائرۂ اختیارات کے اندر کام کیا ہے“ فیصلہ کرسکتی ہیں یا نہیں۔ دوسری سفارش یہ تھی کہ قانون اشاعت قواعد کی اس طرح ترمیم ہونی چاہئے کہ جس کی بنا پر تمام مفوضہ قانون سازی جو پارلیمنٹ کے سامنے پیش کی جائے وہ قبل از وقت شایع ہو اور ہر اجلاس کے شروع میں ہر ایوان پارلیمنٹ کی ایک مجلس قائمہ مقرر کی جائے جو ہر ایسے مسودے کی بابت جس کی رو سے کسی وزیر کو اختیار قانون سازی عطا ہوتا ہو اور نیز ہر ایسے ضابطے کی بابت جو ایک وزیر اپنے مفوضہ اختیار قانون سازی کے تحت وضع کرے رپورٹ دیا کرے ان مجوزہ کمیٹیوں کا فرض یہ ہوگا کہ ان مسودوں اور ضابطوں کی شکل سے متعلق اپنی رائیں دیں نہ کہ ان کے حسن وقبح سے متعلق تاکہ یہ واضح ہوجائے کہ ان میں کوئی غیر معمولی نوعیت کی چیز تو نہیں ہے۔ اس سفارش کا مقصد یہ تھا کہ بغیر اراکین کو معلوم کرائے کہ کیا ہو رہا ہے پارلیمنٹ تفویض اختیار قانون سازی نہ کرنے پائے اور اس بات کا قطعی انتظام کہ جو ضابطے پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہوں ان کی خاطر خواہ

تنقیح ہو جائے۔

**انتظامی عدل گستری** - انتظامی عدل گستری یا جیسے اکثر کہا جاتا ہے "انتظامی قانون" موجودہ دستور انگلستان کی ترقی کی ایک خصوصیت ہے اور یہ بھی ویسا ہی نمایاں اور معنی خیز ہے جیسے انتظامی قانون سازی[1] مؤخر الذکر کی طرح یہ بالخصوص حکومتی ضوابط اور اقتدار کے پھیلنے کی وجہ سے پیدا ہوا اور اس کا نشو ونما بے تکے اور خود رو طریقے سے ہوا ہے اور اس میں بُری قسم کی بے آہنگیاں اور خرابیاں دکھائی دیتی ہیں۔

متعدد قوانین جو تقریباً ۱۸۷۰ء سے شروع ہوتے ہیں ایسے ہیں جن کی رو سے پارلیمنٹ نے وزرائے تاج اور حکومتی عدالتوں کو جو کم و بیش عاملانہ محکموں سے ملے ہوئے اور باضابطہ نظام عدلیہ کے باہر ہیں یہ اختیار دیا ہے کہ وہ ان مناقشات میں جہاں انتظامی عہدہ دار شریک ہوں فیصلہ کریں۔ اور اکثر صورتوں میں یہ قاعدہ بنا دیا ہے کہ یہ فیصلے قطعی اور آخری ہوں گے اور کسی قانون عدالت میں مرافعہ نہ ہوگا۔ ان عدالتی اختیارات کی عطا میں جو منتشر طور پر عاملہ کو دیے گئے پارلیمنٹ نے کسی دستوری اصول کی پابندی نہیں کی بلکہ اس کا علانیہ منشا یہ تھا کہ اس سے اس رد و قدح کو دور کرے جو طرح طرح سے قانونی عدالتوں کی طرف سے ہوتی ہے۔ انتظامی قانون سازی کی طرح انتظامی عدل گستری بھی جنگ کے زمانے میں زندہ ہوئی کیونکہ اس زمانے میں کئی ایک جدید انتظامی عدالتیں قائم کرنا ضروری اور سہولت بخش سمجھا گیا۔ یہاں چند ایسی تشکیلیں جن میں عمال انتظامی کو عدالتی اختیار تفویض کیا گیا ہے بطور مثال ذکر کرنا فائدے سے خالی نہ ہوگا۔

---

[1] انتظامی قانون کی یہ اصطلاح جو مختلف مفہوموں میں استعمال کی جاتی ہے یہاں "اس نوع عدالت کے حدود اختیار کے معنوں میں استعمال کی گئی ہے جو انتظامی ادارات شہریوں اور مشترک جماعتوں کے حقوق اور جائداد کے متعلق استعمال کرتے ہیں" دیکھو ولیم اے رابسن عدل گستری اور قانون انتظامی ۳۱۔ اور اس اصطلاح کے دوسرے معنوں کے لئے دیکھو کارلی ٹن کمپ الن۔ غلبۂ دفتریت ۔۷ ۔ ۵۶۔

قانون صحت عامہ مجریہ ۱۸۷۵ء کی رو سے مقامی عمال حفظان صحت کو وسیع اختیارات دیے گئے ہیں اور یہ قاعدہ بنایا گیا ہے کہ جن لوگوں کو امور حفظان کے وسیع دائرے میں ان عمال کے فیصلوں سے کوئی شکایت پیدا ہو تو وہ مجلس حکومت مقامی میں مرافعہ کر سکتے ہیں۔ اس قانون کے تحت مقامی عمال کو کئی صورتوں میں جن کی صراحت کی گئی ہے یہ اختیار ہے کہ وہ حفظان صحت کے مدنظر کسی ساکن مکان کو اس کے ذاتی خرچ سے مکان کی اصلاح اور مرمت کے لئے مجبور کرے۔ اور اگر وہ انکار کر جائے تو خود کام کی تکمیل کرے اور اس کے مصارف مالک مکان سے وصول کرے۔ اس قانون نے یہ قاعدہ بنایا ہے کہ جو لوگ مقامی عمال کے فیصلے کے شاکی ہوں وہ مقامی حکومت خود اختیاری کے سامنے مرافعہ کر سکتے ہیں اور اس حکومت کو یہ اختیار ہے کہ وہ اس معاملے میں اپنا حکم دے "جو تمام فریقوں کے لئے قطعی اور واجب التعمیل ہوگا"۔ ان امور میں جو ان لوگوں کے حقوق سے متعلق ہیں جو گندے مقامات اور مزدوروں کے مسکنوں کے مالک ہیں وزیر صحت کو وسیع عدالتی اختیار دیا گیا ہے اور اس کو ان مسائل میں فیصلہ کرنے کا اختیار ہے جو "قوانین تحفظ صحت ملک" کے تحت پیدا ہوں مثلاً یہ مسئلہ کہ آیا فلاں نوکری قانونی مفہوم کے مطابق لی جا رہی ہے۔ بعض صورتوں میں جہاں قانونی سوال پیدا ہو وزیر کے فیصلے کے خلاف عدالت عالیہ میں مرافعے کا حق ہوتا ہے قوانین انسداد بے روزگاری کی رو سے وزیر محنت کو عدالتی اختیار دیے گئے ہیں۔ اور جو مسائل امداد بے روزگاری کے حقوق سے متعلق پیدا ہوتے ہیں ان کا تصفیہ انتظامی عدالتوں کے ذریعے ہوتا ہے اور یہ عدالتیں کم و بیش وزیر کے زیر اثر اور ملک کے باضابطہ نظام عدلیہ کے حدود سے باہر ہوتی ہیں یعنے جن کے خلاف قانونی عدالتوں میں مرافعہ نہیں ہو سکتا۔ کئی قوانین تعلیم میں جن کی رو سے مجلس تعلیم کو وسیع عدالتی اور نیم عدالتی اختیارات دیے گئے ہیں چنانچہ اس مجلس کا فیصلہ تمام فریقوں کے لئے قطعی اور واجب التعمیل ہے۔ مثلاً اگر یہ قضیہ پیدا ہو کہ کسی خاص گروہ کے لئے

مدرسے کی ضرورت ہے یا نہیں یہی مجلس اس کا فیصلہ کرتی ہے اور مدرسین کے وظائف علیحدگی کی بابت مدرسین اور عمال تعلیم کے مابین جو مسائل پیدا ہوتے ہیں نیز کسی بچے کے متعلق کہ اس کی دماغی حالت اچھی ہے یا نہیں والدین اور عمال تعلیم کے درمیان جو مسائل پیدا ہوتے ہیں یہی مجلس تصفیہ کرتی ہے۔

**انتظامی عدالتیں۔** بعض صورتوں میں پارلیمنٹ نے وزرا کو عدالتی قسم کے اختیارات دیے ہیں بعض صورتوں میں محکموں کو اور بعض جگہ ان اشخاص یا جماعتوں کو دیے ہیں جنھیں وزرا نامزد کرتے ہیں۔ فرانس اور دوسرے متعدد ممالک ایسے ہیں جہاں انتظامی عدالتوں کا یکساں نظام پایا جاتا ہے لیکن انگلستان میں یہ صورت نہیں ہے۔ حکام اور شہریوں میں جو مناقشے پیدا ہوتے ہیں وہ فرانس کی طرح بالعموم معمولی عدالتوں سے منفصل ہوتے ہیں نہ کہ انتظامی عدالتوں سے۔ لیکن بہتیرے مخصوص مناقشے ایسے ہیں جن کے متعلق پارلیمنٹ نے متعدد حکام اور عدالتوں کو اختیار دے رکھا ہے۔ "انتظامی عدالت" کی اصطلاح سے مراد وہ عدالت ہے جو انگلستان کے معمولی عدالتی معیار پر نہیں اترتی۔ معیار یہ ہے کہ قانونی عدالتوں میں وہ اشخاص ہوں جو قانونی تربیت حاصل کر چکے ہوں اور یہ لوگ خودمختار ہوں یعنی ان پر کوئی بیرونی اثر یا دباؤ نہ ہو۔ ہر دو فریق کو بحث کا موقع حاصل ہو۔ مقدمے کی کارروائی سب کے سامنے ہو، شہادت کھلی عدالت میں اور فریقوں کے روبرو لی جائے۔ گواہوں پر جرح ہو سکے اور یہ معلوم ہو کہ کون فیصلہ صادر کرتا ہے برخلاف اس کے یہ ظاہر ہے کہ جہاں عدالتی اختیارات وزرا، محکمہ جات یا اشخاص کو جو وزرا کے زیر اثر ہیں عطا کیے گئے ہیں ان عدالتوں کی ساخت قانونی عدالتوں کی طرح نہیں ہوتی اور دارالامرا نے جو انگلستان کی اعلیٰ اقتدار عدالت ہے یہ تصفیہ کر دیا ہے کہ انتظامی عدالتیں اس بات کی پابند نہیں ہیں کہ وہ معمولی عدالتوں کے طریقۂ کار کی تتبع کریں۔

مجلس تعلیم بنام ریس والے مقدمے میں ۱۹۱۱ء میں جو دارلامرا کے سامنے مرافعے کے لئے دائر ہوا تھا انتظامی عدالت سے کہا گیا کہ قانون تعلیم مجریہ ۱۹۰۲ء کے قواعد کے معنی بتائیں جس کی رو سے مجلس تعلیم کو یہ اختیار ملا ہے کہ وہ ایسے مسائل کا تصفیہ کرے، جو مقامی عمال تعلیم اور خانگی مدرسوں کے بانیوں کے مابین پیدا ہوں۔ اپنے فیصلے کے سلسلے میں لارڈ چانسلر لارڈ لوربان نے کہا تھا:-

"وہ یہ عملدر آمد کہ محکموں اور حکام پر یہ فرائض ٹھونس دیے جاتے ہیں کہ وہ مختلف قسم کے مسائل کا فیصلہ کریں اس کو موجودہ قوانین نے نسبتاً بہت بڑھا دیا ہے گو خود پیدا نہیں کیا۔ اکثر مقدمات کی طرح اس مقدمے میں بھی جو چیز تصفیہ طلب ہے وہ محض صوابدید سے طے ہونے والی چیز ہے۔ اس میں کوئی قانون نہیں آتا۔ لیکن بعض اوقات اس امر میں قانون اور امر واقعہ دونوں آجاتے ہیں اور یا محض امر قانونی متعلق ہو جاتا ہے۔ ان مقدمات میں مجلس تعلیم کو ایک طرف قانون اور دوسری طرف امر واقعہ کی وضاحت کرنی پڑے گی۔ مجھے اس کے اضافے کی ضرورت نہیں ہے کہ ان دونوں پہلوؤں کی وضاحت میں مجلس کو نہایت صداقت سے کام کرنے کی ضرورت ہے۔ صداقت کے ساتھ دونوں فریقوں کی بحث سنے۔ کیونکہ یہ ہر اس شخص کا فرض ہے کہ جو کسی چیز کا فیصلہ کرتا ہے۔ لیکن میں نہیں سمجھتا کہ مجلس اس مسئلے کا اسی طرح فیصلہ کرنے کے لئے مجبور ہے جس طرح باضابطہ سماعت میں ہوتا ہے۔ عدالت قانونی کو مجلس تعلیم کے فیصلے کی بابت خواہ وہ امر قانونی ہو یا امر واقعہ، مرافعہ سننے کا اختیار نہیں ہے۔"

اس طریقے سے ایک اعلیٰ عدالت نے یہ عدالتی فیصلہ صادر کر دیا ہے کہ ایک عاملانہ محکمے کو ایسے مقدمے کا تصفیہ کرتے ہوئے جہاں اس کو پارلیمنٹ سے اختیار ملا ہے عدالت قانونی کے طریقۂ سماعت کی پابندی کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس کو امر قانونی اور امر واقعہ کی بابت قطعی اور ناطق فیصلہ کرنے کا اختیار ہے جس کا عدالت میں مرافعہ نہیں ہو سکتا۔

مجلس حکومت مقامی بنام آرلیج والامقدمہ جس کا ۱۹۱۵ء میں دار الامرا میں فیصلہ ہوا تھا اس سے بھی زیادہ اہم ہے۔ ایک مجلس برو نے قانون امکنہ اور تنظیم شہر مجریہ ۱۹۰۹ء کے تحت ایک مکان کو اس بنا پر کہ وہ انسانی سکونت کے لئے مضر ہے، یہ حکم دیا تھا کہ وہ بند کردیا جائے۔ مالک مکان مسمی آرلیج نے مکان میں ضروری ترمیم کر کے مجلس برو کو یہ درخواست دی تھی کہ وہ حکم منسوخ کردیا جائے۔ مجلس نے تفسیخ سے انکار کردیا۔ اس پر آرلیج نے اسی قانون کے ایک اور ضابطے کے تحت مجلس حکومت مقامی کے روبرو مرافعہ کیا۔ مجلس نے قانون کے حسب منشا ایک مقامی عام تحقیقات کی اور مرافعے کو خارج کردیا۔ آرلیج نے فتنۂ مرافعہ کے ذریعے مجلس کا حکم اخراج مرافعہ عدالت عالیہ کے شعبۂ شاہی کے روبرو پیش کیا اور درخواست کی کہ اس کو اس بنا پر باطل قرار دیا جائے کہ اس کا فیصلہ اس طرح سے نہیں ہوا ہے جس طرح قانون نے قاعدہ بنا دیا ہے۔ اس شکایت کی اصل وجہ یہ تھی کہ مجلس کے حکم میں اس بات کا اظہار نہیں تھا کہ مرافعے کا فیصلہ کس نے کیا ہے اور مجلس نے جو طریقۂ کار اختیار کیا تھا وہ فطری عدل گستری کے منافی تھا یعنے اس کو مجلس کے سامنے زبانی بحث کا موقع نہیں دیا گیا اور جس امین نے تحقیقات کا کام کیا تھا اس کی رپورٹ دیکھنے کی اجازت نہیں دی گئی۔ عدالت شاہی نے یہ فیصلہ کیا کہ مجلس کا کام بالکل قانون کے مطابق ہے اور اس کے طریقۂ کار میں کسی فطری عدل گستری کی پائمالی نہیں ہوئی ہے اور اس لئے اس کو باطل قرار دینے سے انکار کردیا آرلیج نے عدالت مرافعہ میں مرافعہ دائر کیا۔ اس عدالت نے عدالت شاہی کے فیصلے کو الٹ دیا۔ تین عادلوں میں سے دو عادل نے یہ رائے ظاہر کی کہ مجلس کا فیصلہ فطری عدل گستری کے بالکل منافی ہے۔ بالآخر یہ مقدمہ دار الامرا کے سامنے آیا۔ دار الامرا نے عدالت مرافعہ کے فیصلے کو الٹ دیا اور عدالت شاہی کے فیصلے کو بحال کردیا۔ اپنے فیصلے کے سلسلے میں لارڈ چانسلر لارڈ ہالڈین نے کہا تھا:۔

"میرے امرا۔ جن لوگوں کو انفصال مرافعہ کے فرائض دیے جائیں

ان کا فرض ہے کہ وہ عدالتی طریقے سے کام کریں۔ فیصلہ اس عدالت کے جذبے اور احساس ذمہ داری کے ساتھ ہونا چاہئے جو عدل گستری کے لئے مقرر ہے۔ لیکن اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ ہر ایسی عدالت کا طریقہ سماعت ایک ہی ہونا چاہئے۔ زمانۂ حال میں پارلیمنٹ کی کچھ روز بروز عادت ہوتی جارہی ہے کہ وہ بجائے معمولی عدالت کے عدالتی فرائض انجام دینے کے وہ ایسے معاملات میں جو درحقیقت نظم ونسق سے متعلق ہیں ان حکام کے نام مرافعے صادر کرتی ہے جن کے فرائض انتظامی ہیں نہ کہ ان معنوں میں عدالتی ہیں جو اس کے معمولی معنی ہیں۔ اس جماعت کے جیسے مجلس حکومت مقامی ہے یہ چیز فرائض میں داخل ہے کہ وہ ملک کے مفاد کے مدنظر افراد پر ضروری ذمہ داریاں عائد کرے۔ اس کی نوعیت ایک تنظیم کی سی ہے جس کے ساتھ عاملانہ فرائض وابستہ ہیں۔ اس لئے جب پارلیمنٹ نے اس کو عدالتی فرائض سپرد کئے ہیں تو یہ سمجھنا چاہئے کہ پارلیمنٹ نے خود اپنے طریقۂ کار کی پیروی کی ہے بشرطیکہ اس کے خلاف کوئی اعلان نہیں ہوا ہو اور کام بہ احسن وجوہ انجام دینے کے لئے اس کی ضرورت ہے۔ جہاں مجلس حکومت مقامی کا تعلق ہے اس کا طریقۂ کار کچھ مشتبہ نہیں ہے۔ جو وزیر اس مجلس کا صدر ہے وہ دوسرے وزرا کی طرح براہ راست پارلیمنٹ کے سامنے ذمہ دار ہے۔ وہ نہ صرف خود اپنے افعال کا ذمہ دار ہے بلکہ اپنے تمام محکمے کے افعال کا ذمہ دار بھی ہے۔ کام کی جو مقدار اس کے سپرد کی گئی ہے وہ بہت زیادہ ہے اور وہ سب کچھ خود نہیں کر سکتا۔ اس سے یہ توقع کی جاتی ہے کہ وہ قائم مقامانہ اپنے ماتحت حکام سے مواد حاصل کرے اور جب اس کو اس بات کا اطمینان ہو جاتا ہے کہ اس کے حکام نے کما حقہ ضروری مواد حاصل کرلیا ہے تو گویا اس کے فرائض پورے ہو جاتے ہیں۔ اس کے فرائض کو اس حد سے آگے بڑھانا اور اس پر اصرار کرنا کہ وہ اور دوسرے اراکین مجلس بذات خود کام کریں اس کی کارکردگی کو نقصان پہنچانا ہے۔ اس لئے اگر مجلس کو یہ ہدایت ہے کہ وہ مرافعے کا فیصلہ کرے تو

اس کے یہ معنے نہیں ہیں کہ مجلس کا کوئی خاص رکن اس کا فیصلہ کرے ...... بشرطیکہ متوقعہ کام نہایت صداقت سے عدالت کے ساتھ انجام پا جائے صرف پارلیمنٹ جس کے سامنے وزیر متعلقہ ذمہ دار ہے ایسا اقتدار ہے جو کئے ہوئے کام کا معائنہ کر سکتا ہے یہ کہا گیا ہے کہ امین کی رپورٹ ظاہر ہونی چاہئے تھی۔ ممکن ہے کہ رپورٹ کا ظاہر کرنا مفید ہو یا نہ ہو لیکن میں نہیں سمجھتا کہ مجلس اس رپورٹ کے ظاہر کرنے پر مجبور تھی ....... میں نہیں سمجھتا کہ مجلس اس بات پر مجبور تھی کہ وہ مدعی علیہ کو زبانی بحث کی اجازت دے بشرطیکہ مجلس نے اس کو وہ مواقعے دیلے تھے جن سے اس نے در حقیقت فائدہ اٹھایا ہے[۱]۔

تاہم یہ بالعموم تسلیم کر لیا گیا ہے کہ کوئی انتظامی عدالت خواہ اس کی طریقۂ کارروائی عدالت قانونی سے کتنی ہی مختلف کیوں نہ ہو "فطری عدل گستری" کو پس پشت نہیں ڈال سکتی۔ فطری عدل گستری کی اصطلاح انتظامی قانون کی بحث و تمحیص میں خاص طور پر نمایاں ہو گئی ہے۔ یہ لفظ "فطری عدل گستری" یا "فطری انصاف" اس زمانے کی باقیات ہے جب کہ انسان کا نقطۂ نظر قانون سے متعلق اس سے مختلف تھا جو آج پایا جاتا ہے اور جب کہ عادل اور قانون دال اس بات کے معتقد تھے کہ ایک بلند تر قانون دنیا میں موجود ہے جو سب سے مافوق اور ناقابل تغیر ہے اور انسان کے ہر خود ساختہ قانون کو خواہ وہ پارلیمنٹ کا قانون کیوں نہیں ہوتا جب وہ اس بلند تر قانون کے منافی ہونا باطل قرار دیتے تھے اس کے متعلق یہ خیال تھا کہ یہ قدرت میں مضمر ہے یا براہ راست خدا کی طرف سے ودیعت ہوا ہے۔ اب اگرچہ بلند تر قانون کا عقیدہ باقی نہیں رہا ہے لیکن عادل ابھی "فطری انصاف" کی اصطلاح ضرور استعمال کرتے ہیں حالانکہ اس کے مفہوم میں کوئی قطعیت نہیں ہے۔ اس سے مراد انگریزی اصول قانون کے

---

[۱] ۔ ڈی ۔ ال کیبر ۔ اور آف اچ لاسن نظائر قانون دستوری ۲۰۵ ۔

چند اصل اصول یا اقوال ہیں۔ ایک یہ ہے کہ ایک شخص خود اپنے معاملے میں منصف نہیں ہوسکتا اور اسی بنا پر جب عادل کو کسی مقدمے سے رقمی یا غیر رقمی تعلق ہوتا ہے تو عدالتی قوانین سب بالائے طاق کردیے جاتے ہیں کیونکہ یہ خیال کیا جاتا ہے اور صحیح خیال کیا جاتا ہے کہ اس عادل کو کسی نہ کسی فریق مقدمہ کے ساتھ تعصب ہونا چاہئے۔ فطری انصاف کا دوسرا اصول یہ ہے کہ کسی شخص کو بغیر سماعت کے ملزم نہیں قرار دینا چاہئے۔ گو اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ صرف زبانی سماعت کا حق ہونا چاہئے۔

**عدل گستری کے نقائص**۔ اب یہ دیکھنا چاہئے کہ عدالتی اور نیم عدالتی اختیارات میں کیا فرق ہے گو ان تمام مصنفوں نے جنھوں نے انتظامی عدل گستری پر بحث کی ہے ان میں فرق کرنے کی کوشش نہیں کی مثال کے طور پر ایک فیصلہ یہ ہے کہ آیا فلاں نوکری قانون تحفظ صحت کے بموجب نوکری ہے یا نہیں اور ایک فیصلہ یہ ہے کہ فلاں حلقے اور مقام میں ایک مدرسے کی ضرورت ہے یا نہیں۔ دونوں کی نوعیت میں بڑا فرق ہے۔ اگرچہ دونوں صورتوں میں یہ ایک تفتیش ہے اور شہادت کے ذریعے سے واقعات کی ٹوہ لگاتا ہے لیکن اول الذکر مقدمے میں فیصلہ محض عدالتی نوعیت کا ہوگا۔ اور فیصلہ یوں ہوگا کہ حاکم مجاز کی تاویل کے مطابق دریافت شدہ واقعات پر قانون منطبق کردیا جائے گا اور اس میں کسی حکمت عملی کو دخل دینے کی ضرورت نہیں۔ موخر الذکر صورت میں یہ حاکم مجاز فیصلہ کا کام ہے کہ وہ واقعات متعلقہ کی جانچ پڑتال اور ہر فریق کے تمام استدلال کا صحیح موازنہ کرکے ایک قومی مسلک کے طور پر اپنا فیصلہ صادر کرے۔ ایسے فیصلے کو نیم عدالتی کہا جائے گا۔ کمیٹی اختیارات وزرا نے جس کا اس سے پہلے ذکر کیا گیا ہے اپنی رپورٹ میں یہ لکھا تھا کہ "ایک نیم عدالتی فیصلے میں صرف وہ امور پیش نظر ہوتے ہیں جو قومی مسلک سے متعلق ہیں اور بالآخر جو فیصلہ ہوتا ہے وہ کچھ فریقین کے متعلقہ قانونی حقوق اور ذمہ داریوں کی بابت نہیں بلکہ اس بات کا لحاظ کرتے فیصلہ ہوتا ہے جس میں مفاد عامہ ہوتا ہے۔

جو انتظامی ادارے عدالتی اور نیم عدالتی اختیارات استعمال کرتے ہیں مختلف قسم کے ہیں اور ان کی ترکیب میں بھی بہت کچھ اختلاف ہے۔ بعض صورتوں میں ایسے ادارات کو اختیارات دیے گئے ہیں جن کی باضابطہ تشکیل ہوئی ہے اور بعض صورتوں میں وزرا کو اور بعض صورتوں میں عاملانہ محکموں کو اختیارات دیے گئے ہیں۔ ان ادارات کے طریقۂ کار کے متعلق کچھ زیادہ نہیں کہا جا سکتا۔ ان کی کارروائیاں بھی راز میں ہوتی ہیں اور اکثر کارروائیاں ایسی ہوتی ہیں کہ جن میں فیصلوں کی بابت کوئی استدلال نہیں پیش کیا جاتا یا فیصلوں کی رپورٹ شایع نہیں ہوتی۔ وہ لوگ بھی جو اس بات کے قائل ہیں کہ انتظامی حکام کو بعض قضیوں کا فیصلہ کرنا چاہیے اب اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ انتظامی عدل گستری، جو برطانیۂ عظمیٰ میں پائی جاتی ہے ازحد ناقص ہے اور اس کی اصلاح ہونی چاہیئے۔ یہ دراصل اس "قانون کے راج" کی نفی ہے جو دستور انگلستان کا ضروری اور مفید اصول سمجھا جاتا ہے اور اس حیثیت سے قانونی پیشہ ور لوگ اور خصوصاً لارڈ ہیوارٹ اس پر سخت چوٹیں کرتے ہیں اور لارڈ ہیوارٹ اس کی یوں ملامت کرتے ہیں کہ یہ ایک "انتظامی بدنظمی" ہے۔

اس کی اصلاح کے لئے مختلف تجویزیں پیش کی گئیں۔ کمیٹی اختیارات وزرا جس نے انتظامی عدل گستری اور مفوضہ قانون سازی دونوں کی تحقیق کی تھی۔ اس نتیجے پر پہنچی کہ انتظامی عدل گستری میں کوئی طبعی خرابی نہیں ہے لیکن آزادی اور قانون کے راج کی خاطر چند تحفظات ضرور اختیار کرنے چاہئیں۔ منجملہ اور چیزوں کے کمیٹی نے یہ سفارش کی تھی کہ عدالتی اختیارات جو نیم عدالتی اختیارات سے جدا ہیں بالعموم معمولی عدالتوں کے تفویض کرنے چاہئیں اور صرف خاص صورتوں میں وزارتی عدالتوں کو اور خاص اسباب کی بنا پر خود وزرا کو دینے چاہئیں برخلاف اس کے نیم عدالتی اختیارات بالعموم وزرا کے

سپرد کرنے چاہئیں۔ وزرا اور وزارتی عدالتیں فریقین مقدمہ کو جہاں تک ہوسکے مدلل فیصلہ سنائیں اور بڑے مقدمات کے خلاصے شایع کریں۔ نیز وزرا اور وزارتی عدالتوں کے فیصلوں کا مرافعہ ہوسکے اور عدالت عالیہ کا یہ اختیار کہ وہ وزرا اور وزارتی عدالتوں کو اپنے دائرۂ اختیار قانونی سے متجاوز نہ ہونے دے شدومد سے بحال رکھنا چاہئے۔



Bibliographical Note.--C. K. Allen, *Bureaucracy Triumphant*, 1931. C. T. Carr, *Delegated Legislation*, 1921. C. M. Chen, *Parliamentary Opinion of Delegated Legislation*, 1933. Committee on Ministers' Powers, *Report*, (Cmd 5060), 1932. A. V. Dicey, *Lectures on the Relation between Law and Public Opinion in England during the Nineteenth Century*, 2nd ed., 1914. H Finer, *The British Civil Service*, 1927. Lord Hewart of Bury, *The New Despotism*, 1929. R. Moses, *The Civil Service of Great Britain*, 1914. R Muir, *How Britain is Governed*, 1930. F. A. Ogg, *English Government and Politics*, 1929. E. J. Port, *Administrative Law*, 1929. W. A. Robson, *Justice and Administrative Law*, 1928.



# فہرستِ اصطلاحات

## A

| | |
|---|---|
| Abbot: | ایبٹ |
| Absolute veto: | امتناعِ قطعی |
| Absolution: | کفارہ |
| Act of Settlement: | قانون بندوبست |
| Act of Uniformity: | قانون یکسانی۔ قانون یک رنگی |
| Agent: | عمیل |
| Agreement of the People: | موافقۂ عوام |
| Aid: | امداد |
| Alien Act: | قانون اجانب |
| Allegiance: | وفاشعاری |
| Anointing: | تدہین |
| Apology: | اعتذار |
| Apprentice: | کارآموز |
| Appropriation: | تعین اخراجات |
| Arbitrary: | خودرایانہ |
| Aristocracy: | اعیانیت |
| Arrentation: | تاجیر |
| Assembly: | جمعیت |
| Assembly of Freemen: | جمعیت احرار |
| Assessment: | تشخیص |
| Assize of Clarendon: | قانون کلیرنڈن |
| Attainder: | مخصوص قانونِ تعزیری |

## B

| | |
|---|---|
| Benevolence: | پیش کشی |
| Bill of Rights: | یادداشت حقوق۔ دستاویز حقوق |
| Black Death: | کالی وبا |
| Blockade: | ناکہ بندی |
| Board of Works: | مجلس امورِ عامہ |
| Book of Rates: | کتاب محاصل |
| Bookland: | سندی زمین |

Borough: بلدیہ
*Bot*: ہرجہ (حرجہ)
Burgess class: بلدی طبقہ

C

Cabinet: کابینہ
*Capitalis* justiciar: عادل اعلیٰ
Carucage: ہل کا محصول
Caucus: بزرگ
Cavalier: شاہ پرست
*Cestui qui use*: معطی لہٗ
Chancellor: امیر نصفت
Chancellor of the Exchequer: وزیر خزانہ
Channel Islands: جزائر رودبار
Charlemagne: چارلس اعظم
Chartered towns: منشوری قصبات
Chartist Movement: منشوری تحریک
Chivalry: فروسیت
Civil List: اخراجات شاہی
Clergy: پادری
Coalition ministry: وزارت مخلوط
Coat and Conduct levies: زرداری و معاش
Collusive: سازشی
Combination Laws: قوانین اجتماع
"Commendams": تفویض معاش مذہبی
Commendation: رسم جوار
Commission: ماموریہ
Commissioner: مامور
Common Law: قانون عرفی۔ قانون غیر موضوعہ
Common Pleas: مقدمات عامہ
Commonwealth: دولت عامہ
Community: ملت
Comprehension: جامعیت
Compurgation: تائید حلفی
*Conciliabulum*: حلقۂ اجتماع
Confirmation of the Charters: توثیقِ مناشیہ
Conformity: متابعت
Congregationalist: اجتماع پسند
Conservative: استحفاظی
Consideration: بدل
Constitutions of Clarendon: ضوابط کلیرنڈن
Conventicle Act: قانون مجالس منحرفین
Convention: اجتماع ملی
Copyhold: نقلداری
*Coram rege*: پیشئ شاہی
Corporation: شخصیہ

Council of State: مجلس مملکت

County Borough: صوبہ داری دیہہ

Court Leet: عدالت دیہہ

Court of Augmentation: عدالت اضافات

Court of High Commission: عدالت ماموریہ عظمیٰ

Court of Requests: عدالت التماسات

Court of Wards: عدالت حصانت

Crisis: بحران

Curia regis دربار شاہی

Customary Law: رواجی قانون

## D

*Darrein presentment*: تقرر کلیسائی

Deadlock: زیچ

Debase: تلبیس

Declaration of Indulgence: اعلان رعایت

Declaratory: اعلانی

*De donis conditionalibus*: قانون عطایاے بشروط

Delegate: وفید

Delegation: توفید

*De mercatoribus*: قانونِ تجاران

Democracy: عمومیت

Democratic: عمومی

Dictatorial: آمرانہ

Disestablishment: موقوفی

Dispensation: استثنا

Dispensing power: اختیار استثناء

Dissenter: مردود

Doctrine of Warranty: اصول ضمانت

Domain: صرف خاص

Domanial: جاگیری

Duel: مجادلہ

Dutch: ولندیزی

## E

Earldoms: ارلیات

Easter: عید الفصح

Ecclesiastical: کلیسائی

Enacted Law: قانون موضوعہ

*En tail*: مِلک منقطع

Equity: نصفت

Escheat: بازگشت

Esquires: اعیان دیہات

Essoin: عذر غیر حاضری

Established Church: سرکاری کلیسا

Estates General: مجلس طبقات

Exchequer: اکسچکر

Excise Bill: مسودۂ محصول جنگی

Excommunication: اخراج ملت

Exemption: استثنار

**F**

Federation: وفاقیہ

Fee simple: ملک دوامی

Feudal incidents: جاگیری لوازم

*Fiat justicia*: انصاف کیا جائے

Fief: حقیت

*Firma burgi*: محصول بلدیہ

First Fruits: مداخل اولے

First Lord of the Treasury: اول امیر خزانہ

Folkland: قبائلی زمین

Fore-oath: پیش حلفی

Frank-almoign: اوقاف دعاگوئی۔ جائداد دعاگوئی

Frankpledge: ضمانت امن

Freehold tenant: اسامئ مطلق

Function: منصب

*Fyrd*: رویف

**G**

Grand Remonstrance: شکوۂ اعظم

Grants: عطایا

Great Council: مجلس عظمیٰ

**H**

*Habeas corpus*: احضار ملزم

High Court of Justice: عدالت عالیہ

Homage: اطاعت

Hundred Rolls: تختہ جات ہنڈریڈ

**I**

Impeachment: مواخذہ

Independent: خودمختار

Initiative: ہدایت

Inquest: تفتیش

Inspector: ناظر

Investiture: تشریف

Ireland: آئرستان

**J**

Jesuit: رکن حلقۂ مسیحی

Judicature Acts: قوانین عدالت

Junto: جماعت متحدہ

Jurisdiction: حدود اختیار

Justice of the Peace: ناظم امن

Justiciar: صدر عادل

**K**

King's Bench: عدالت شاہی

| | |
|---|---|
| Knight: مبارز | Moderator: معتدل |
| Knight's fee: مبارزی جاگیر | *Mort d'ancestor*: وفات جدی |
| **L** | Mortmain: قانون دست مردہ |
| Ladies of the Bedchamber: بیگمات خوابگاہ | Municipal Corporation Act: قانون شخصیات بلدی |
| Land tenure: قبضۂ اراضی | *Murdrum*: دیت |
| Lay: عامانی | **N** |
| Laymen: عامانی | Navy: بحریہ |
| Licence: اجازہ | Nineteen Propositions: انیس تحریکات |
| Licensing Bill: مسودۂ اجازہ دہی | Nobility: نبیلیت |
| Lord High Chancellor: اعلیٰ امیر نصفت | Non-resistance: عدم مخالفت |
| Lord High Treasurer: خازن اعظم | *Novel disseisin*: بیدخلی جدید |
| Lord Keeper of the Great Seal: اعلیٰ مہر بردار شاہی | **O** |
| Lord Mayor: امیر بلدیہ | Ordinances: احکامات |
| Lord President of the Council: امیر مجلس شاہی | Outlaw: قانون بدر کرنا |
| Lord Treasurer: خازن اعلیٰ | **P** |
| **M** | Palatinate: بلاطیہ |
| Maintenance: داشت | Palatine: بلاطی |
| Martial Law: قانون جنگی | Parish: حلقۂ مذہبی |
| Mayor: میر بلدیہ | Parties of the left: بائیں والے فریق |
| Millenary petition: ہزاری عرضداشت | Peer: ہم رتبہ |
| | Petition of Rights: عرضداشت حقوق |
| | Pleas of the Crown: استغاثہ جات تاج |

